سَفَاهَاتٌ صِبْيَانِيَّة : بچکانہ حماقتیں۔

سَفِيه ج: سُفَہَاء : (۱) بے وقوف، نادان (۲) بدزبان (۳) فضول خرچ۔

س ـــــ ق

سَقَر : جہنم کا ایک نام۔

سَقَطَ ـُ سُقُوطاً : گرنا، ٹھوکر کھانا۔

سَقَطَتْ دَوْلَةٌ : شکست کھانا، مغلوب ہونا، ختم ہونا۔

سَقَطَ جَرِيحاً : زخمی ہو کر گر جانا۔

سَقَطَ صَرِيعاً : چت ہو جانا۔

ـــ فِي الامْتِحَانِ : فیل ہونا۔

ـــ مِنْ عَيْنِ فُلَانٍ : کسی کی نظروں سے گر جانا، حقیر ہو جانا۔

ـــ علی : پانا، پہنچنا، ہاتھ لگنا۔

سُقِطَ و أُسْقِطَ فِي يَدِهِ : نادم ہونا، حیران و پشیمان ہونا، لغزش کرنا۔

أَسْقَطَ إِسْقَاطاً : گرانا۔

ـــ مِنَ الحِسَابِ : کم کرنا، گھٹانا، حذف کرنا (۲) نظرانداز کر دینا۔

ـــ حَقّاً : حق یا حصہ ساقط کرنا۔

ـــ الدَّعْوَى : مقدمہ ختم کرنا۔

ـــ العُضْوِيَّةَ : ممبری ختم کرنا۔

ـــ المُؤَامَرَةَ : سازش ناکام بنانا۔

أَسْقَطَ إِمْرَأَةً حُبْلَى : حاملہ عورت کا حمل گرانا۔

أَسْقَطَتِ المَرْأَةُ : عورت کا حمل ساقط ہونا۔

تَسَقَّطَ الخَبَرَ : خبر حاصل کرنا۔

تَسَاقَطَ : جھڑنا، لگاتار گرنا۔

تَسَاقُطُ الثُّلُوجِ : برف باری۔

مُسَاقَطَة : گرانا، جھاڑنا، برسانا۔

سُقُوط : تنزل، زوال، تباہی، بربادی۔

سُقُوطُ الأَحْكَامِ العُرْفِيَّةِ : مارشل لا ختم ہونا۔

سُقُوطُ الأَعْذَار : عذر ختم ہونا۔

سُقُوطُ إِمْبَرَاطُورِيَّةٍ : شہنشاہیت کا زوال

سُقُوطُ القَنَابِلِ عَلَى الأَحْيَاءِ السَّكَنِيَّةِ : آبادی والے علاقوں پر بم گرنا۔

سُقُوطُ نِظَامِ الحُكْمِ : نظامِ حکومت کا زوال

سُقُوطُ النُّقَطِ : مورچہ ٹوٹنا۔

سَقَطٌ : (۱) بے کار، معطل (۲) لوٹ

سَقَطٌ : اولا، ژالہ۔

سِقْطٌ : ناتمام بچہ، ساقط شدہ بچہ۔

سَقْطَة : ایک دفعہ کا گرنا، ایک لغزش۔

سَقَطِيٌّ : پرانے کپڑوں کا تاجر۔

مَسْقَط : گرنے کی جگہ۔

مَسْقَطُ الرَّأْسِ : جائے ولادت ۔
سَقَعَ ۔ سَقْعاً : تھپڑ مارنا ۔
سُقْعٌ ج : أَسْقَاع : کونہ ، گوشہ ۔
سَقَفَ ۔ سَقْفاً و سَقَّفَ : چھت ڈالنا ، چھت دار بنانا ۔
سَقْفٌ ج : سُقُوفٌ و أَسْقُفٌ و سُقُف : چھت ۔
سَقْفٌ خَارِجِيٌّ : سطح ۔
مِصْبَاحُ السَّقْفِ : دیواری لیمپ ۔
سَقِيفَةٌ ج : سَقَائِفُ : سائبان ، چھت ، گاڑی وغیرہ کی چھت ۔
أُسْقُف ج : أَسَاقِفَة : (قسیس سے بڑا عہدہ) بشپ ، پادری (مطران سے کم درجہ)
أُسْقُفِيَّة : بشپ کا عہدہ ۔
سَقِمَ ۔ سَقَماً و سَقُمَ ۔ سُقْماً و سَقَامَةً : بیمار ہونا ، بیمار رہنا ۔
انْسِقَام : (۱) دُبلا ہونا
سُقْم ، سَقَمٌ ، سَقَام : بیماری (۲) دُبلا پن ، نزاکت ۔
سَقِيمٌ : بیمار ، لاغر ۔
سَقِيمُ الغَرَامِ : بیمارِ عشق ۔
سَقُمْرِي : (مع) ماکریل ، ایک قسم کی بحری مچھلی ۔
سَقَنْقُور : (مع) چھوٹی قسم کی چھپکلی ۔
سَقَى ۔ سَقْياً و أَسْقَاه : پلانا ، پانی دینا ، سیراب کرنا ، آبپاشی کرنا ۔
سَاقَاه مُسَاقَاةً : پینے میں شریک ہونا ۔
اسْتَقَاهُ اسْتِقَاءً : پانی مانگنا ، پینے کی خواہش کرنا ۔
اسْتَقَى الخَبَرَ : خبر حاصل کرنا ۔
اسْتَقَى المَعْلُومَاتِ مِن : معلومات فراہم کرنا ۔
سِقَاء ج : أَسْقِيَة : مشک ۔
سَقَّاء : سقہ ، پانی پہنچانے والا ۔
سِقَايَة : خدمتِ آب رسانی ۔
سَقْيٌ : آبپاشی ، سیرابی ، آب رسانی ۔
سَاقِيَة ج : سَوَاقٍ : رہٹ (۲) چھوٹی نہر (۳) پلانے اور سیراب کرنے والی ۔
مَسْقِيٌّ : سیراب شدہ ۔

## س ــــــــ ك

سَكَبَ ۔ سَكْباً : ڈالنا ، بہانا ، گرانا ۔
انْسِكَاب : بہنا ۔
سَاكِبُ كَأْسٍ : جام بھر کر دینے والا ۔
أُسْكُوب ج : أَسَاكِيبُ : زبردست بارش
سَكَتَ ۔ سُكُوتاً : خاموش ہونا ۔
سُكِتَ سَكْتَةً : سکتہ میں آنا ، سکتہ کی بیماری ہونا ۔

تَسْکِیْت و إسْکَات: خاموش کرنا
إسْکَاتُ صَوْتِ الضَّمِیْرِ: ضمیر کی آواز دبانا۔
إسْکَاتُ المَدَافِع: توپوں کو خاموش کردینا۔
سَکْتَة: نقطہ، نشانِ وقف، ایک بیماری، شاک۔
سَکْتَةٌ دِمَاغِیَّة: دماغی شاک۔
سَکْتَةٌ قَلْبِیَّة: ہارٹ اٹیک۔
سُکُوتٌ لِفَتْرَةٍ: تھوڑی دیر چپ رہنا، خاموش رہنا، وقفہ کی خاموشی۔
سَکُوت و سِکِّیْت: خاموش طبیعت آدمی۔
سَاکِت: خاموش، ساکن، سنسان۔
سَکِرَ ـ سُکْراً: بیہوش ہونا، نشہ ہونا
سَکَرَ ـ سَکْراً و سَکْرُ البَابَ: دروازہ بند کرنا۔
سَکَّرَ و أسْکَرَ: بیہوش کرنا، نشہ چڑھانا
سَکَّرَ الشیْءَ تَسْکِیْراً: شکر ملانا، میٹھا کرنا
سَکَّرَ الشَّرَابُ: شربت کا خشک ہو کر شکر ہوجانا۔
سَکَّرَ الفَاکِهَةَ: پھل کا مربّٰی بنانا۔
سُکْر: نشہ، بیہوشی، مدہوشی۔

سُکَّر: چینی، شکر، شوگر۔
سُکَّرُ بَنْجَرٍ: چقندر کی شکر۔
سُکَّرٌ خَام: خام شکر، گڑ، شکر، کھانڈ وغیرہ۔
سُکَّرُ القَصَب: گنے کی شکر۔
السُّکَّرُ المُکَرَّر: صاف کردہ شکر (چینی)
سُکَّرٌ نَاعِمٌ: دانہ دار شکر، کاسٹر شوگر۔
قَصَبُ السُّکَّر: گنا۔
سُکَّرِیّ: شکر کا۔
مَرَضُ البَوْلِ السُّکَّرِیّ: پیشاب میں شکر آنے کی بیماری۔
سَکَّرِین: (مع) شکرین۔
سَکَّر، مُسْکِر: نشہ آور، مدہوش کن۔
سَکْرَة: نشہ، مدہوشی ج: سَکَرَات۔
سَکْرَةُ المَوْت: کیفیتِ نزع۔
سَکْرَان ج: سُکَارَی: نشہ والا، بیہوش، نشہ میں چور، مست۔
سُکَارَی بِالحَمَاس: جوش میں دیوانے
سُکَّرِیَّة: (دا) شکردان۔
سِکْرِتِیْر: (مع) سکریٹری (کَاتِبُ السِّرّ)
سِکْرِتَارِیَّة: سکریٹری آفس، سکریٹریٹ، سکریٹری کا عہدہ (مع)
السِّکْرِتِیْرُ الأوَّل: چیف سکریٹری، فرسٹ سکریٹری۔

سِکْرِتِیرُ التَّحْرِیرِ : معاون مدیر۔
السِّکْرِتِیرُ الثَّانِی : انڈر سکریٹری۔
سِکْرِتِیرٌ فَخْرِیٌّ : اعزازی سکریٹری، آنریری سکریٹری۔
السِّکْرِتِیرُ العَامُّ : جنرل سکریٹری۔
سِکْرِتِیرٌ مُسَاعِد : اسسٹنٹ سکریٹری
سِکْرِتِیرَة : خاتون سکریٹری، لیڈی سکریٹری
سُکُرُّجَة : طشتری، پلیٹ ج : سَکَارِج
سَکَعَ ۔ سَکْعاً و تَسَکَّعَ : بے مقصد و بے ہدایت پھرنا۔
تَسَکَّعَ : (۱) طمانچہ مارنا۔
سَکَعْکَع : (مع) مولا وغیرہ کی قسم کی چڑیاں جن کی دُم ہلتی رہتی ہے، دُم جنباں۔
سَکِفَ البَابَ ۔ سَکْفاً : دروازہ میں چوکھٹ لگانا۔
سَکَّاف، إسْکَاف : موچی، جفت ساز (۲) جوتوں کی مرمت کرنے والا۔
أُسْکُفَّةُ البَاب : دروازے کی چوکھٹ
سِکَافَة : جوتا سازی، جوتے بنانے یا مرمت کرنے کا پیشہ۔
سَکَّ ۔ سَکّاً البَابَ : بند کرنا۔
سَکَّ الرَّجُلُ ۔ سَکَکاً : بہرہ ہونا، پردہ کان کا تنگ ہونا۔

سَکَّ النُّقُودَ ۔ سَکّاً : کرنسی بنانا، روپیہ وغیرہ ڈھالنا۔
سَکُّ العُمْلَةِ : سکہ ڈھالنا۔
سَکُّ النُّقُود : سکہ ڈھالنا۔
سِکَّة ج : سِکَک : ڈھلا ہوا سونے یا چاندی وغیرہ کا سکہ۔
سِکَّةُ المَسْکُوکَات : سکہ ڈھالنے کی ڈائی۔
سِکَّة (۲) : ج : سِکَک : راستہ، سڑک۔
سِکَّةُ الحَدِید : ریلوے۔
سِکَّةٌ حَدِیدِیَّةٌ تَحْتَ أَرْضِیَّة : انڈر گراؤنڈ ریلوے۔
سِکَّةٌ حَدِیدِیَّةٌ کَهْرَبَائِیَّة : الیکٹرک ریلوے۔
سِکَّةُ المِحْرَاث : ہل میں لگا ہوا لوہا۔
مَحَطَّةُ السِّکَّةِ الحَدِیدِیَّة : ریلوے اسٹیشن۔
قِطَارُ السِّکَّةِ الحَدِیدِیَّة : ریل گاڑی۔
خَطُّ السِّکَّةِ الحَدِیدِیَّة : ریلوے لائن۔
قَنَاطِرُ السِّکَّةِ : ریلوے پل۔
مَصْلَحَةُ السِّکَّةِ : ریلوے محکمہ
السِّکَکُ الحَدِیدِیَّةُ الضَّیِّقَة : چھوٹی

ریلوے لائنیں، چھوٹے گیج کی ریلوے لائنیں۔

سَكَنَ ـُ سُكُوناً : (۱) سکون پذیر ہونا، حرکت بند ہونا، ہوا بند ہونا۔

سَكَنَ إِلَيْهِ : آرام پانا۔

سَكَنَ الْمَكَانَ وَ بِهِ سَكَناً وَ سُكْنَى : سکونت پذیر ہونا۔

سَكَنَ الْحَرْفُ : حرف کا حرکت سے خالی ہونا

سَكَنَ الدَّارَ : رہنا، رہائش اختیار کرنا۔

سَكَنَ الرَّجُلُ الْبَيْتَ : آباد ہونا۔

سَكَنَ عَنْهُ الْوَجَعُ وَالْأَلَمُ : اس کی تکلیف یا درد زائل ہو گیا۔

سَكَنَ الْغَضَبُ : غصہ ٹھنڈا ہونا، کم ہونا

سَكَنَ لَهَبُ النَّارِ : آنچ کم ہونا۔

سَكَنَ الْجَأْشُ : مطمئن ہونا۔

سَكَّنَ تَسْكِيناً : (۱) حرکت بند کرنا، ٹھہرانا، ساکن کرنا (۲) سکون و آرام بخشنا۔

سَكَّنَ الْأَلَمَ : درد یا تکلیف ختم کرنا۔

سَكَّنَ الْجُوعَ، الشَّهْوَةَ، الْغَضَبَ : بھوک، خواہش اور غصہ ختم کرنا۔

سَكَّنَ الْحَرْفَ : حرف کو ساکن کرنا۔

سَكَّنَ الرَّوْعَ : گھبراہٹ دور کرنا، تسلی دینا

سَكَّنَ وَ أَسْكَنَ الدَّارَ : آباد کرنا، بسانا، رہائش کی جگہ دینا۔

إِسْكَانٌ : ہاؤسنگ، آباد کرنا، آباد کاری

الْإِسْكَانُ التَّعَاوُنِيُّ : کوآپریشن ہاؤسنگ

سَاكَنَهُ مُسَاكَنَةً : ساتھ رہنا، کسی عورت کے ساتھ بلاشادی رہنا۔

سَكُنَ ـُ سُكُونَةً : غریب و محتاج ہونا۔

اِسْتِكَانَةٌ : فروتنی، عاجزی۔

سَكَنٌ، سُكْنَى : رہائش۔

سَكَنٌ وَ مَسْكَنٌ : رہائش گاہ، مکان، کوارٹر۔

سَكَنٌ مَصْلَحِيٌّ : سرکاری رہائش گاہ۔

سُكُونٌ : (۱) ٹھہراؤ، خاموشی، (۲) آرام، قرار، دل جمعی (۳) جزم۔

يُسْكَنُ : قابل رہائش۔

سَاكِنٌ ج: سُكَّانٌ : باشندہ، رہنے والا

سُكَّانُ الْمَرْكَبِ : کشتی کا پتوار۔

سِكِّينٌ : چھری، چاقو ج: سَكَاكِينُ۔

سَكَّانٌ، سَكَاكِينِيٌّ : چھری ساز۔

سَكِينَةٌ : وقار، سنجیدگی۔

مَسْكَنٌ رَسْمِيٌّ : سرکاری رہائش گاہ

مَسَاكِنُ الْعُمَّالِ : کارکنوں کے کوارٹر

مُسَكِّنٌ : سکون بخش، فرحت بخش

مَسْكُونٌ : آباد، معمور۔

المَسْكُونَة : دُنیا، عالم، آبادی۔

مَسْكَنَة : غربت، افلاس، ذلّت، بے چارگی، بدحالی۔

مِسْكِيْن ج: مَسَاكِيْن : بے چارہ، غریب۔

سَكُوتَة : (مع) اسکوٹر۔

س ــــــ ل

سَلَأَ السَّمْنَ ـ سَلْأً : گھی صاف کرنا۔

سِلَاءٌ : صاف کیا ہوا گھی۔

سَلَبَ ـ سَلْباً واسْتَلَبَ : چھیننا، لوٹنا، سلب کرنا، اُچکنا، کھینچ لینا۔

سَلِبَ ـ سَلَباً : ماتم کے کپڑے پہننا۔

سَلْبٌ : (۱) لوٹ کا مال، چھینا ہوا مال، لوٹ کھسوٹ (۲) نفی (ایجاب کی ضد)

سَلْبُ اِخْتِصَاصِ أَحَدٍ : اختیار چھیننا۔

سَلْبُ الحُرِّيَّةِ وكَبْتُهَا : آزادی سلب کرنا۔

عَلَامَةُ السَّلْبِ : (ـــ)

سَلْبِيٌّ : منفی، انکاری۔

سِلَابٌ : ماتمی لباس۔

سَلَّابٌ : لٹیرا۔

أُسْلُوب ج: أَسَالِيْب : طرز، رنگ ڈھنگ، طور طریقہ، کیفیت، لَون۔

أُسْلُوبُ الحَيَاةِ : طرزِ زندگی۔

سَلَتَ ـِ سَلْتاً : زائل کرنا، کسی چیز پر لگی ہوئی گندگی دور کرنا، صاف کرنا (۲) کھینچنا، سونتنا (۳) عجلت کے ساتھ کپڑے بدن سے اُتارنا۔

انْسِلَات : الگ ہوجانا، کھنچ جانا۔

انْسِلَاتٌ مِنْ : بھاگنا، فرار ہونا۔

سَلَحَ الطَّائِرُ ـَ سَلْحاً : پرندہ کا بیٹ کرنا۔

سَلَّحَ تَسْلِيْحاً : مسلح کرنا، ہتھیار بند کرنا۔

التَّسْلِيْحُ الذَّرِّيّ : ایٹمی ہتھیاروں سے لیس کرنا۔

تَسَلَّحَ : ہتھیار بند ہونا، مسلح ہونا، جنگی تیاری، لڑائی کی تیاری۔

التَّسَلُّحُ بالمُرُوْنَةِ : لچک رکھنا۔

تَسَلُّحٌ جَدِيْد : جدید ہتھیار بندی

سَلْحُ الطُّيُوْرِ : پرندوں کی بیٹ۔

سِلَاحٌ ج: أَسْلِحَة : ہتھیار، فوج کا ایک حصّہ۔

سِلَاحُ البَحْرِيَّةِ : بحری بیڑہ۔

السِّلَاحُ الجَوِّيّ : ایرفورس، ہوائی فوج، فضائی فوجی طاقت۔

سِلَاحُ الدِّفَاعِ : زرہ۔
سِلَاحُ الطَّيَرَانِ : فضائی طاقت، ہوائی فوج۔
سِلَاحُ الرَّدْعِ : محافظ ہتھیار، دفاعی ہتھیار
سِلَاحُ الصَّوَارِيخِ : راکٹ بردار فوج۔
سِلَاحُ الطَّيَرَانِ : فضائی فوج، ہوائی فوج فضائیہ۔
سِلَاحُ الفُرْسَانِ : گھوڑا سوار فوج۔
سِلَاحُ المُدَرَّعَاتِ : بکتر بند فوج۔
سِلَاحُ المِدْفَعِيَّةِ : توپخانہ بردار فوج۔
تَحْتَ السِّلَاحِ : فوجی خدمت پر مامور
سِلَاحِيٌّ : تاجرِ اسلحہ۔
الأَسْلِحَةُ البَحْرِيَّةُ : بحری ہتھیار
أَسْلِحَةٌ رَادِعَةٌ : حفاظتی ہتھیار۔
أَسْلِحَةٌ مُتَطَوِّرَةٌ : نئے ہتھیار، ترقی یافتہ ہتھیار۔
الأَسْلِحَةُ النَّارِيَّةُ : آتشیں ہتھیار
أَسْلِحَةٌ هُجُومِيَّةٌ : جارحانہ ہتھیار
مُسَلَّحٌ : پولیس۔
سُلَحْفَاةٌ : کچھوا ج : سَلَاحِف۔
سَلَخَ الذَّبِيحَةَ ـ سَلْخاً : کھال اتارنا، کھال کھینچنا۔
سَلَخَ البَشَرَةَ : کھال چھیلنا۔

سَلَخَ الثُّعْبَانُ : سانپ کا کینچلی سے باہر آنا
سَلَخَ و انْسَلَخَ الشَّهْرُ : گذرنا۔
انْسِلَاخٌ مِن : الگ ہونا، کپڑوں سے عاری ہونا
سَلْخُ الحَيَّةِ و مِسْلَاخُهَا : سانپ کی کینچلی۔
سَلِيخٌ : بے مزہ۔
سَلِيخٌ و مَسْلُوخٌ : جس کی کھال اتار لی گئی ہو۔
مُنْسَلِخٌ : (۱) کھال اتارا ہوا (۲) گذشتہ
سَلْخَانَةٌ، مَسْلَخٌ : مذبح۔
سَلِسَ ـ سَلَاسَةً : (۱) نرم ہونا (۲) آسان ہونا (۳) رواں ہونا (۴) تابع و فرمانبردار ہونا۔
سَلِسٌ : رواں، نرم، سہل، تابع۔
سَلَاسَةٌ : نرمی، آسانی، روانی۔
سَلْسَبِيلٌ : اہلِ جنت کی شراب۔
سَلْسَلَ الشَّيْءَ بِالشَّيْءِ : ایک چیز کو دوسری کے ساتھ جوڑنا۔
سَلْسَلَهُ : زنجیر سے باندھنا، زنجیر گلے میں ڈالنا
سَلْسَلَ النَّسَبَ إِلَى : سلسلہ نسب کو کسی خاص فرد تک پہنچانا۔
سَلْسَلَ المَاءَ : نشیبی جگہوں میں پانی بہانا۔

تَسَلْسَلَ الماءُ: پانی بہنا، جاری ہونا۔

سَلْسَلٌ: چھوٹا آبشار (۲) آبِ شیریں۔

سِلْسِلَةٌ ج: سَلَاسِلُ: (۱) زنجیر (۲) ارتباط، اتصال (۳) سلسلہ۔

سِلْسِلَةُ الظَّهْرِ: پشت کی زنجیر نما ہڈی۔

سِلْسِلَةُ المَسَّاحِ: پیمائش کرنے والے کی چین، فیتا۔

سِلْسِلَةٌ مُنَظَّمَةٌ: کورس (علاج وغیرہ کا)

مُسَلْسَلٌ: (۱) زنجیر سے بندھا ہوا (۲) نمبروار (۳) لگاتار (۴) سلسلہ، سلسلہ وار پروگرام، سیریل۔

مُسَلْسَلٌ مُصَوَّرٌ: باتصویر سلسلہ

مُتَسَلْسِلٌ: سلسلہ وار۔

رِوَايَةٌ مُتَسَلْسِلَةٌ: مسلسل کہانی

سَلُطَ ـُ سَلَاطَةً وسُلُوطَةً: زبان دراز ہونا، تیز زبان ہونا۔

سَلَّطَهُ على كذا تَسْلِيطًا: غالب بنانا، مسلط کرنا، حاکم بنانا۔

تَسَلَّطَ على: قابض ہونا، غالب ہونا، حاکم بننا، اقتدار حاصل کرنا۔

تَسَلُّطٌ: اقتدار۔

التَّسَلُّطُ الأجْنَبِيُّ: غیر ملکی غلبہ، غیر ملکی اقتدار۔

تَسَلُّطِيٌّ: ظالمانہ۔

سُلْطَةٌ: اقتدار، اختیار، حکومت، کمیشن، غلبہ، اثر، منصب، عہدہ، ہولڈ، اتھارٹی ج: سُلُطَات۔

سُلْطَةٌ اِخْتِيَارِيَّةٌ: اختیارِ تمیزی۔

سُلْطَةٌ بَرْلَمَانِيَّةٌ: پارلیمنٹری اختیار۔

سُلْطَةٌ تَامَّةٌ: فل پاور، کل اختیار۔

سُلْطَةُ التَّشْرِيعِ: اختیارِ قانون سازی، منصبِ قانون سازی۔

سُلْطَةٌ تَشْرِيعِيَّةٌ: قانونی اختیار، قانون سازی کا اختیار۔

سُلْطَةُ تَفْوِيضٍ: کامل اختیار۔

سُلْطَةٌ تَقْدِيرِيَّةٌ: اختیارِ تمیزی۔

سُلْطَةٌ تَنْفِيذِيَّةٌ: ایگزیکٹیو ورکنگ پاور، عملی اختیارات، انتظامی اختیارات، انتظامی عہدہ دار، ایڈمنسٹریشن۔

سُلْطَةٌ رَئِيسِيَّةٌ: اعلیٰ اختیار۔

سُلْطَةُ السِّيَادَةِ: اختیاراتِ حکومت، اقتدارِ اعلیٰ۔

سُلْطَةٌ سِيَاسِيَّةٌ: سیاسی اختیار، سیاسی اقتدار۔

السُّلْطَةُ الشَّرْعِيَّةُ: قانونی حکومت، قانونی

اختیار، جائز اقتدار۔

سُلْطَةُ الْقَضَاء: حکامِ عدالت، منصبِ قضا

سُلْطَةٌ زَمَنِيَّة: وقتی اقتدار۔

سُلْطَةٌ مُطْلَقَة: اقتدار و اختیارِ کامل، خود مختار حکومت، مطلق العنان حکومت

السُّلْطَةُ الْعُمُومِيَّة: پبلک اتھارٹی، عوامی اختیار۔

سُلْطَةٌ قَضَائِيَّة: عدالتی اختیار، عدالتی پاور۔

السُّلْطَةُ الْقَائِمَةُ بِالْإِدَارَة: انتظامی پاور۔

سُلْطَةٌ كَامِلَة: فل پاور، مکمل اختیار۔

السُّلْطَةُ الْمُخْتَصَّة: بااختیار ادارہ، بااختیار جماعت، بااختیار حکام، متعلقہ حکام۔

لَا سُلْطَةَ لَهُ: بے اختیار۔

سُلُطَات: اختیارات، افسران، حکام، اتھارٹیز۔

سُلُطَاتٌ إِدَارِيَّة: انتظامی ادارے۔

سُلُطَاتُ الْأَمْن: حفاظتی پولیس، حفاظتی حکام۔

السُّلُطَاتُ الْحُكُومِيَّة: سرکاری حکام۔

سُلُطَاتُ مَخْفَرِ الشُّرْطَة: تھانہ کے حکام، ذمہ داران۔

سَلَطَة: (ج) سَلَاد، ساگ کا کچومر یا کچالو، چٹنی۔

سَلَاطَة: سَلَاد، مخلوط کچی سبزیاں۔

سَلَاطَة (۲): زبان درازی، بے حیائی۔

سَلِيط: زبان دراز، بے حیا۔

مِسْلَاط: چابی کے دانت۔

مِسْلَاطٌ سِينَمَائِيٌّ: بائسکوپ۔

مُتَسَلِّط: غالب، قابو یافتہ۔

سَلَطْعُون: (ج) (۱) کیکڑا، سرطان (۲) برجِ سرطان (۳) کانٹا۔

سَلْطَنَة: سلطان بنانا، حاکم بنانا۔

تَسَلْطُنٌ: سلطان و حکمران بننا۔

سُلْطَان ج: سَلَاطِين: حکمران (۲) اقتدار

سُلْطَانُ أَرْضٍ: زمین پر تسلط، قبضہ، عمل داری، حکومت۔

سُلْطَانِيَّة: (۱) پیالہ، گول برتن، ڈونگا۔

سَلِعَتِ الرِّجْلُ ـَ سَلَعاً: پیروں کا پھٹنا (تَشَقَّقَتِ الْقَدَمُ)

سَلِعَتِ الْأَرْضُ وَانْسَلَعَتْ: زمین میں شگاف پڑنا۔

سَلْعٌ: (شَقٌّ) پھٹن، رخنہ، دراڑ، شگاف ج: سُلُوع۔

سِلْعَة ج: سِلَع : سامانِ تجارت۔
سِلْعَةٌ كَاسِدَة : خراب اور ردّی سامان
سِلْعَةٌ شَائِعَة : مُروّجہ سامان۔
سِلْعَةٌ مُتَدَاوَلَة : چالو سامان ، مروّجہ سامان۔
سِلْعَةٌ مُصَدَّرَة : اکسپورٹ کیا ہوا مال
سِلَعٌ حُرَّة : فری سامان جس پر کسٹم نہ ہو
سِلَعٌ سَهْلَةُ الْمَنَال : آسانی سے ملنے والا سامان۔
سِلَعٌ صَغِيْرَة : چھوٹی تجارتی اشیاء (جیسے سوئی دھاگہ)
السِّلَعُ الصِّنَاعِيَّة : صنعتی سامان۔
سِلَعٌ غَيْرُ نَمْطِيَّة : غیر معیاری سامان
سِلَعٌ قَابِلَةٌ لِلتَّلَف : ضائع ہونے والا سامان، خراب ہونے والا سامان۔
سِلَعٌ مُعَمِّرَة : دیر تک رہنے والا سامان۔
سِلَعٌ مُمْتَازَة : اعلیٰ قسم کا سامان ۔
سِلَعٌ اِسْتِهْلَاكِيَّة : اشیائے صرف ، سامانِ صرف ۔
سِلَعٌ اِسْتِهْلَاكِيَّةٌ شَائِعَةُ الاسْتِعْمَال عام استعمال کی اشیائے صرف۔
سِلَعُ الْأَعْمَال : سامانِ تجارت۔
سِلَعٌ اِنْتَاجِيَّة : پیداواری سامان۔

سِلَعٌ تَمْوِيْنِيَّة : سپلائی کا سامان۔
سَلَفَ الْأَرْضَ ـُ سَلْفاً و أَسْلَفَ : زمین کو کاشت کے لئے ہموار کرنا۔
سَلَفَ ـُ سَلَفاً و سُلُوفاً : گذرنا، مُقدّم ہونا، آگے بڑھنا۔
سَلَّفَ و أَسْلَفَ : (۱) قرض دینا (۲) پیشگی دینا (۳) آگے بڑھانا۔
التَّسْلِيْفُ الزِّرَاعِيُّ : زرعی قرضہ۔
التَّسْلِيْفُ العَقَارِيُّ : جائداد قرض
تَسَلُّف واسْتِلَاف : قرض لینا، لون لینا۔
سَلَفٌ (ضد : خَلَف) (۱) اگلے لوگ، آباء و اجداد (۲) قرض۔
سَلَفاً : پیشگی ، پہلے ۔
سِلْفٌ : (د) ہم زلف ، ساڑھو۔
سِلْفَة : بھاوج ، دیورانی ، جیٹھانی ۔
سُلْفَة : قرض مع سود ، اڈوانس، لون LOAN
سُلْفَةٌ بِدُوْنِ ضَمَانٍ : بلا ضمانت قرض
سُلْفَةُ الحِذَاء : جوتے کا تلا۔
سُلْفَةٌ مِنَ الْمَصْرِف : بینک قرض۔
سُلَاف ، سُلَافَة : عمدہ شراب ۔
سَالِف ج: سُلَّف : گذشتہ ، مقدم
سَالِفُ الذِّكْر : جس کا ابھی ذکر ہوا، جس کا

ذکر پہلے ہو چکا، مذکورۂ بالا۔
فِیْ سَالِفِ الزَّمَان: گذشتہ زمانہ میں۔
سَالِفَةٌ ج: سَوَالِف: (۱) گردن کا بالائی حصہ (۲) گردن۔
سَالِفاً: پہلے۔
مِسْلَفَةٌ ج: مَسَالِف: ہینگا جس سے ہل چلانے کے بعد زمین ہموار کی جاتی ہے۔
سُلْفَات: (مع) سلفیت، گندھک کے تیزاب کا نمک۔
سُلْفِیْد: (مع) سلفائڈ، گندھک اور کسی عنصر یا جزوِ مستقل کا مرکب۔
سَلَقَ ـ سَلْقاً: گوشت اور انڈا وغیرہ اُبالنا، جوش دینا، کھولانا۔
سَلَقَ الحَرُّ النَّبَاتَ: گرمی کا نبات کو جلانا۔
تَسَلَّقَ: چڑھنا، بیل کا چڑھنا۔
سَلَاقَةُ اللِّسَان: زبان کی تیزی۔
سَلَاقُوْن: لال مٹی۔
سَلِیْقَة، مَسْلُوْقَة: گوشت کا سوپ، اُبلا ہوا کھانا۔
سَلَكَ ـ سُلُوْكاً: (۱) راستہ پر چلنا (۲) روش اختیار کرنا (۳) برتاؤ کرنا (۴) قصد کرنا (۵) شامل کرنا، پرونا۔
سَلَكَ المَكَانَ: داخل ہونا۔
سَلَكَ بِمُوْجِبِ كَذَا: کسی چیز کے مقتضا کے مطابق کام کرنا۔
سَلَكَ وَ أَسْلَكَ: پرونا، منسلک کرنا۔
سَلَّكَ الخَيْطَ: گرہ کھولنا۔
سَلَّكَ الأَمْرَ المُعَقَّدَ: پیچیدہ معاملہ کو سلجھانا۔
سَلَّكَ الأَسْنَانَ: دانتوں میں خلال کرنا
اِنْسِلَاك: منسلک ہونا، داخل ہونا (۲) اشتراک۔
سِلْكٌ ج: أَسْلَاك: (۱) تار (۲) دھاگا (۳) لڑی (۴) لائن (۵) سلسلہ۔
سِلْكٌ تِلِغْرَافِيٌّ: کیبل، ٹیلی گرام لائن۔
سِلْكٌ كَهْرَبَائِيٌّ: بجلی کا تار۔
سِلْكٌ مَعْدِنِيٌّ: لوہے تانبے وغیرہ کا تار، تار برقی، وائر۔
السِّلْكُ الدِّبْلُوْمَاسِيُّ: سفارتی جماعت، سفارتی عملہ، سیاسی پارٹی۔
السِّلْكُ السِّيَاسِيُّ: سیاسی لائن۔
السِّلْكُ الصُّحُفِيُّ: پریس لائن
السِّلْكُ القُنْصُلِيُّ: کونسلر سروس

لاسِلْكِيٌّ ، بِلاَ أَسْلاَكٍ : وائرلیس

إِشَارَةٌ لاَسِلْكِيَّةٌ : وائرلیس سگنل

رِسَالَةٌ لاَسِلْكِيَّةٌ : وائرلیس پیغام ، ریڈیائی پیغام ۔

مُخَابَرَةٌ لاَسِلْكِيَّةٌ : وائرلیس اطلاعات ، وائرلیس کے ذریعہ بات چیت ، پیغام رسانی ۔

جِهَازُ الْتِقَاطٍ لاَسِلْكِيّ : وائرلیس سیٹ ۔

عَامِلُ اللاَّسِلْكِيّ : وائرلیس آپریٹر

سَلْكُ الْبَحْرِ : کشتی رانی ، جہاز رانی ۔

سَلْكُ الْهَوَاءِ : ہوا بازی ۔

سَلاَّكَةُ الأَسْنَانِ : دانتوں کا خلال ۔

سُلُوكٌ : طرزِ عمل ، روش ، طور طریق ، ایکشن معاملہ ۔

السُّلُوكُ الأَخْلاَقِيُّ : مورل ، اخلاقی برتاؤ

سُلُوكٌ جَمَاعِيٌّ : معاشرتی طور و طریق ، اجتماعی اخلاق ، سماجی برتاؤ ۔

سُلُوكٌ يَتَّصِفُ بِالأَمَانَةِ وَالاِسْتِقَامَةِ : ایماندارانہ اور مساوی برتاؤ ۔

حُسْنُ السُّلُوكِ : اچھا برتاؤ ، نیک چلن ۔

سُوءُ السُّلُوكِ : بد چلنی ، بد سلوکی ، برا طرزِ عمل ، غلط برتاؤ ۔

السُّلُوكِيَّةُ : طرزِ عمل ، کردار ج : سُلُوكِيَّات

سَالِكٌ : (۱) چلنے والا ، روش اختیار کرنے والا (۲) علمِ سلوک پر چلنے والا ۔

مَسْلَكٌ ج : مَسَالِكُ : طریقہ ، راستہ ، مذہبی جماعت ، کا خاص طریقہ ، روش ، روٹ ، طرزِ عمل ۔

الْمَسْلَكُ السَّخِيفُ : خراب طرزِ عمل ۔

مَسْلَكُ فُلاَنٍ مَعَ فُلاَنٍ : کسی کے ساتھ کسی کا طرزِ عمل ۔

سِلِيكَا : (مع) سلیکا ، ایک قسم کی سخت سفید یا بے رنگ معدنی شے جو اکثر قیمتی پتھروں اور معمولی پتھر میں پائی جاتی ہے ۔

سَلَّ ـُ سَلاًّ وَاسْتَلَّ : آہستہ سے کھینچنا

سَلَّ وَاسْتَلَّ السَّيْفَ : تلوار میان سے نکالنا

سَلَّ وَاسْتَلَّ السِّكِّينَ : چھری نکالنا ، چاقو جیب سے نکالنا ۔

سُلَّ ، انْسَلَّ : (۱) مرض سل میں مبتلا ہونا ۔

انْسِلاَلٌ مِنْ مَكَانٍ : آہستہ سے نکل جانا ، خفیہ طور پر نکل جانا ، آنکھ بچا کر نکل جانا ۔

انْسِلاَلٌ إِلَى : کسی جگہ خفیہ اور آہستہ پہنچنا ۔

التَّسَلُّلُ : دبے قدموں آنا، آہستہ آہستہ داخل ہونا، سرایت کرنا۔

التَّسَلُّلُ إلى كَذا : راہ پانا، گھس آنا

التَّسَلُّلَ إلى دَاخِلِ الأرْضِ : سرحد میں گھس آنا۔

التَّسَلُّلُ دَاخِلَ الأرَاضِيْ : سرزمین میں گھس آنا۔

سِلٌّ : ایک بیماری، سِل۔

سَلَّة ج: سِلَال : ٹوکری، کنڈی۔

سَلَّةٌ لِأَوْرَاقِ الحِفْظِ : فائلنگ باسکٹ

سَلَّةُ المُهْمَلَاتِ : ردّی کی ٹوکری۔

سَلَّال : ٹوکریاں بنانے والا۔

، : (۱) نسل (۲) خاندان کی اصل (۳) فیملی، خاندان۔

سُلَالَةٌ مَلَكِيَّةٌ : شاہی خاندان۔

عِلْمُ السُّلَالَاتِ البَشَرِيَّةِ : علم الانساب۔

سَلِيلُ فُلَانٍ : فلاں کی نسل۔

سَلِيلٌ و مَسْلُولٌ : سِل کا مریض۔

سَلِيلٌ و مُسْتَلٌّ : تلوار وغیرہ سونتی ہوئی۔

مِسَلَّةٌ : بڑی سوئی، سُوا۔

مِسَلَّةُ بِنَاءٍ : نوکیلا برج، جیسے گرجا اور مندر پر ہوتا ہے۔

سَلِمَ ـَـ مِنْ، سَلَامَةً : محفوظ رہنا، ظاہری و باطنی آفات سے محفوظ رہنا، نجات پانا، بچنا۔

سَلِمَ مِنْ عَيْبٍ : عیب سے پاک ہونا۔

سَلَّمَ عليه تَسْلِيماً : سلام کرنا۔

سَلَّمَ إلَى : سپرد کرنا، سونپنا۔

ـــ إعْلَاناً قَضَائِيّاً : عدالت کا حکم نامہ پہنچانا، وارنٹ یا پروانہ پہنچانا۔

ـــ بِالأمْرِ : تسلیم کرنا، مان لینا، قبول کرنا۔

ـــ إلَى العَدُوِّ : دشمن کے سامنے ہتھیار ڈالنا، گھٹنے ٹیکنا۔

ـــ مِنْ خَطَرٍ : خطرہ سے بچانا، محفوظ رکھنا۔

ـــ سِلَاحَه إلَى : ہتھیار ڈالنا۔

سَلِّمْ لِيْ عَلَيْهِ : میری طرف سے اُن کو سلام پہنچاؤ۔

سَالَمَه مُسَالَمَةً : صلح کرنا۔

أسْلَمَ : مسلمان ہونا، مذہبِ اسلام قبول کرنا۔

أسْلَمَ لَهُ : مطیع و منقاد ہونا۔

أسْلَمَ أمْرَه إلَى اللهِ : اپنا معاملہ اللہ کے سپرد کیا

أسْلَمَ (۲) فُلَاناً : بے یار و مددگار چھوڑنا، رسوا کرنا، خیانت و غداری کرنا۔

أَسْلَمَ الرُّوحَ : جان دینا۔
أَسْلَمَه لِكَذا : کسی کے رحم وکرم پر چھوڑنا۔
تَسَلَّمَ واسْتَلَمَ : وصول کرنا، لینا، پانا، ریسیو کرنا۔
تَسَلَّمَ السُّلْطانَ : اختیارات حاصل کرنا۔
تَسَلَّمَ العَمَلَ : کام کا چارج لینا۔
تَسَلَّمَ المَنْصِبَ : عہدہ سنبھالنا۔
تَسَلَّمَ الخِطابَ : خط وصول پانا۔
اسْتَلَمَ الحُكْمَ : حکومت سنبھالنا۔
اِسْتَسْلَمَ لِفُلانٍ : مطیع ہونا، ہتھیار ڈالنا، کسی کے سامنے اعترافِ عجز کرنا، جھکنا۔
اسْتِسْلام : جھکاؤ، شکست، مغلوبیت (۲) گھٹنے ٹیکنا، ہتھیار ڈالنا، ذلیل ہونا، ہار ماننا، تحویل میں لینا، زیر ہونا۔
بِالِاسْتِسْلام : ہتھیار ڈال کر۔
اسْتِسْلامِيّ : شکست خوردانہ، ذلت آمیز، مغلوبانہ۔
سُلَّم ج: سَلالِم : زینہ۔
سُلَّمُ الحَرِيق : فائر اسکیپ (آگ بجھانے کی سیڑھی)
سُلَّمُ الرُّسُوم : چارجنگ اسکیل۔
سُلَّمُ النَّجاة : فائر اسکیپ (آگ بجھانے کی سیڑھی)
سُلَّمٌ مِيكانِيكِيّ : خودکار زینہ۔
سُلَّمٌ مُتَنَقِّل : سیڑھی (ڈنڈوں یا تختوں والی)
سُلَّمٌ : ذریعہ، آلۂ کار۔
اِتَّخَذَهُ سُلَّماً لِأَغْراضِه : اس کو اپنے مقاصد کے لیے ذریعہ بنایا۔
أَسْلَمُ الحُلُولِ : بہترین حل۔
سَلامَة : حفظ وامان، تندرستی، بے عیبی، سیفٹی، حفاظت، سلامتی۔
سَلام : (۱) سلام (۲) قومی ترانہ جو صبح کو گایا جاتا ہے، سلوٹ۔
سَلام، سِلْم : امن وسلامتی، سکون، آشتی
سَلامٌ دائِم : دائمی امن۔
السَّلامُ الرُّوحِيّ : روحانی سکون۔
سَلامٌ عادِلٌ : منصفانہ امن۔
سَلامٌ عَسْكَرِيّ : فوجی سلام۔
السَّلامُ المُراوِغ : فریب دہ امن۔
السَّلامُ الوَطَنِيّ : قومی ترانہ۔
دارُ السَّلام : (۱) جنت۔ (۲) افریقہ کا مشہور مشرقی شہر۔
دارُ أو مَدِينَةُ السَّلام : شہر بغداد۔

نَهرُ السَّلَامِ : دریائے دجلہ۔

يَا سَلَامُ : برائے استعجاب، عجیب، حیرت ہے، تعجب ہے، حد ہوگئی، کمال ہوگیا، غضب ہوگیا۔

السِّلْمُ العَادِلُ : منصفانہ امن۔

لَا سِلْمَ وَ لَاحَرْبَ : نا امن نا جنگ

سُلَامَى، سُلَامِيَّةٌ ج: سُلَامَيَاتٌ و سُلَامِيَّاتٌ : انگلیوں کی ہڈیاں، جوڑدار ہڈیاں۔

إسْلَامٌ : خود حوالگی، اطاعت وانقیاد، دل سے ماننا، اقرار واعتراف۔

الإسْلَامُ : دینِ اسلام۔

اسْتِلَامٌ : وصول کرنا، وصولیابی (۲) لائقِ ملامت ہونا۔

تَسْلِيمٌ : رضا وقبول، حوالگی، سپردگی، ڈلیوری۔

تَسْلِيمُ البَرِيدِ : ڈاک کی تقسیم، ڈلیوری۔

تَسْلِيمُ البَضَائِعِ : ڈلیوری، سامان کی حوالگی۔

تَسْلِيمٌ حَالاً : فوری حوالگی، ڈلیوری

تَسْلِيمُ رِئَاسَةِ الجَلْسَةِ إلى... : کسی کو جلسہ کی صدارت سونپنا۔

تَسْلِيمُ السُّلُطَاتِ إلى... : اختیارات دینا۔

تَسْلِيمُ الطَّلَبَاتِ : آرڈر پورے کرنا۔

تَسْلِيمُ المُتَّهَمِ الفَارِّ إلى حُكُومَتِهِ : فرار ملزم کو اس کی حکومت کے حوالہ کرنا۔

تَسْلِيمُ المُذَكِّرَةِ : یادداشت دینا، میمورنڈم دینا۔

تَسْلِيمٌ مُسْتَعْجَلٌ : اکسپریس ڈلیوری، فوری ادائیگی۔

تَسْلِيمُ المَنَازِلِ : مکانات مالکان کے حوالہ کرنا۔

تَسْلِيمُ وَدِيعَةٍ لِصَاحِبِهَا : صاحبِ امانت کو امانت واپس کرنا۔

سَلِيمٌ، سَالِمٌ : ثابت، بے عیب، صحیح، محفوظ، تندرست، صاف ستھرا۔

سَلِيمُ البِنْيَةِ : تندرست۔

سَلِيمُ العَقْلِ : سلیم الطبع۔

سَلِيمُ العَاقِبَةِ : خوش انجام۔

سَلِيمُ العَقِيدَةِ : صحیح العقیدہ۔

سَالِماً : محفوظ و مامون ہوکر، بہتر حالت میں

مُسَالِمٌ : امن پسند، صلح پسند۔

مُسَالَمَةٌ : امن پسندی، صلح جوئی۔

مُسْتَلِمٌ : وصول کنندہ، ریسیور۔

سَلْمُون : (مع) سالمن، ایک قسم کی نہایت لذیذ مچھلی۔

سَلَاهُ ـُ سَلْواً و سُلُوّاً : بھول جانا، فراموش کر دینا، دل سے یاد نکال دینا، کسی پر صبر کر لینا۔

سَلَا عَنْه : تسلّی پانا، غم غلط ہونا، صبر آجانا

سَلْوٌ، سُلْوَان : فراموشی، بھول، دلاسہ، تسلّی۔

سُلْوَة، تَسْلِيَة : (۱) تفریحِ طبع، بہلاوا، کھیل کا سامان۔

سَلِيَ الشيءَ و عَنْه ـَ سُلِيّاً : (۱) تسلّی پانا، بھلا دینا (۲) بھولنا۔

سَلَّاهُ تَسْلِيَةً : تسلّی دینا، دل بہلانا، آنسو پونچھنا۔

مُسَلٍّ، مُسْلٍ : دلچسپ۔

سِلِّيُولُود، سِلِّيُلُوِيد : (مع) خلیہ نما (۲) مسالا جو مثل ہاتھی دانت کے ہوتا ہے اور سیلولوس سے بنتا ہے، نقلی ہاتھی دانت۔

## س ـــــــــ م

سَمَتَ ـِ سَمْتاً : راستہ اختیار کرنا۔

سَمْتٌ ج: سُمُوت : راستہ، جہت۔

سِمُبَاتُوِيّ ، سِنْبَاتُوِيّ : (مع) دردمند،

تاثر پذیر۔

سَمُجَ ـُ سَمَاجَةً و سُمُوجَةً : بُرا ہونا

سَمُحَ ـُ سَمَاحَةً : سخی ہونا، فراخ دل ہونا

سَمَحَ بكذا ـَ سَمْحاً و سَمَاحاً : دل کھول کر دینا، بخشش کرنا (۲) اجازت دینا، پرمیشن دینا۔

سَمَحَ بِالأَمْرِ : روا رکھنا، جائز قرار دینا۔

لَا سَمَحَ اللّٰهُ : خدا نہ کرے، خدانخواستہ

سَامَحَه مُسَامَحَةً : معاف کرنا، نرمی برتنا، درگذر کرنا۔

تَسَامَحَ مَعَ أَحَدٍ : نرمی برتنا، درگذر کرنا۔

اِسْتَسْمَحَه : معافی طلب کرنا۔

اِسْتِسْمَاحٌ بكذا : اجازت لینا، اجازت طلبی۔

سَمْحٌ ، سَمَاحَة : سخاوت، دریا دلی، فیاضی، فراخ دلی۔

سَمَاحٌ : درگذر، معافی (۲) اجازت، داخلہ

سَمْحٌ و سَمِيْح : سخی، فراخ دل۔

سَمَاحَة : عالی ظرفی، روا داری۔

صَاحِبُ السَّمَاحَة : عالی جناب، ایک اعزازی خطاب۔

مَسْمُوح : جائز، مباح۔

مُسَامَحَة : تعطیل، چھٹی (۲) معافی، چشم پوشی۔

سَمَّدَ الأَرْضَ : کھاد ڈالنا۔

سِمَاد ج: أَسْمِدَة : کھاد۔

أَسْمِدَةٌ كِيمْيَاوِيَّة : کیمیاوی کھاد

سَمِيْذ : سفید آٹا، سفید آٹے کی روٹی (۲) سُوجی (۳) گیہوں کا دلیا۔

سَمَّرَ : کیل لگانا، کیل سے جوڑنا۔

سَمَّرَ المِسْمَارَ : کیل ٹھونکنا۔

سَمُرَ ـُ سُمْرَةً واسْمَرَّ : گندمی ہونا۔

سَمَرَ ـُ سَمَرًا : رات میں باتیں کرنا، قصہ کہانی کہنا۔

سُمْرَةٌ : گندمی رنگ۔

سَمِيْر : رات کے وقت کہانی کہنے والا، باتیں کرنے والا۔

أَسْمَرُ اللَّوْن : گندمی رنگ کا۔

مِسْمَار ج: مَسَامِيْر : کیل۔

مِسْمَارُ بُرْغِيّ : پیچدار کیل۔

مِسْمَارُ رَزَّةٍ : دونوکی کیل۔

مِسْمَارُ صِنَارَةٍ : چوڑی گھنڈی دار کیل۔

مِسْمَارُ لَوْلَبِيّ : چوڑی دار کیل۔

مِسْمَارٌ بِصَمُولَةٍ : پیچ دار موٹی کیل، اسکرو بولٹ، بولٹ، نٹ۔

مِسْمَارُ اللَّبَن : (لِبَأ) کھیس، بھینس کا ابتدائی دودھ جو کیلوں دار ہوتا ہے۔

سَمْسَرَة : دلالی کرنا (۲) دلالی، کمیشن۔

سِمْسَار ج: سَمَاسِرَة : دلال۔

سِمْسَارٌ بِالعُمُولَة : کمیشن دلال، کمیشن ایجنٹ۔

سِمْسَارُ بُورْصَةِ أَوْرَاقٍ مَالِيَّةٍ : کرنسی تبدیل کرنے کا ایجنٹ۔

سِمْسَارُ عَقَارٍ : جائداد کا ایجنٹ۔

سِمْسَارُ مَنَازِل : ہاؤس ایجنٹ۔

سَمَاسِرَةُ الأَوْرَاقِ المَالِيَّة : نوٹوں کے دلال۔

سِمْسِم : تل و: سِمْسِمَة۔

سَمَطَ ـُ سُمُوطًا : چپ رہنا۔

سَمَطَ ـُ سَمْطًا : بکری کی کھال اتارنا یا گرم پانی ڈال کر صاف کرنا۔

سِمَاطٌ ج: سُمُط : کھانے کی میز، دسترخوان۔

سِمْطٌ ج: أَسْمَاط : لڑی

سَمِعَ ـَ سَمْعًا وسَمَاعًا : سننا۔

سَمِعَ بِه : خبر معلوم ہونا۔

سَمِعَ مِنْه و لَهُ : اطاعت کرنا۔
سَمِعَ عَرَضاً : اتفاقاً سُننا۔
سَمِعَ عَبْرَ التِّلِفُوْن کذا : ٹیلیفون پر فلاں بات سنی۔
سَمَّعَ و أَسْمَعَ : سُنانا۔
سَمَّعَ و أَسْمَعَ به : مشہور کرنا، شہرت دینا۔
تَسَمَّعَ واسْتَمَعَ إلى : دھیان دینا، غور سے سُننا، چپکے سے سُننا، کان لگانا (۲) قلب اور پھیپھڑوں کی بذریعہ آواز کیفیت معلوم کرنا۔
اسْتِمَاعُ الْمَحْكَمَةِ إلى البَيَان : عدالت کا بیان کو سُننا۔
اسْتِمَاعُ الوَفْدِ إلى شَرْحٍ : وفد کا وضاحت کو سُننا۔
سُمْعَةٌ : ساکھ، شہرت۔
سُمْعَةٌ حَسَنَةٌ : عمدہ ساکھ، نیک شہرت
سُمْعَةٌ مُمَيِّزَة : نمایاں خصوصیت، طرۂ امتیاز۔
مِسْمَعٌ، مِسْمَاع : اسٹیتھ اسکوپ، وہ طبی آلہ جس کے ذریعہ سینہ کی اندرونی آوازیں سُنی جاتی ہیں، ایرفون۔
مِسْمَاعُ الصَّدْر : اسٹیتھسکوپ۔

مَسْمُوْع : سُنے جانے کے قابل، بلند
سَمَّاعَة : ٹیلی فون یا وائرلیس کا آلہ جسے کان میں لگا کر سُنتے ہیں، رسیور۔
سَمَّاعَةُ التِّلِيفُوْن : ٹیلیفون رسیور۔
سَمَّاعَةُ الطَّبِيْب : اسٹیتھسکوپ۔
سَمَقَ ـُ سَمْقاً و سُمُوقاً النَّبَاتُ : لمبا ہونا۔
سَامِق : بلند، دراز۔
سَمُكَ ـُ سُمُوكاً و سَمَاكَةً : بلند ہونا (۲) دبیز ہونا۔
سَمَّكَ تَسْمِيكاً : موٹا کرنا، دبیز بنانا۔
سُمْكٌ، سَمَاكَة : موٹاپن، دبازت۔
سَمْكٌ : (۱) موٹی اور دبیز چیز (۲) چھت۔
سَمَكٌ ج: أَسْمَاك : مچھلی۔
سَمَكَةٌ فى ثَوْبٍ : کپڑے کی تہ کونی، کلی۔
سَمَّاك : ماہی گیر، مچھلی فروش۔
سَمِيْكٌ : دبیز، موٹا۔
مَسْمَكَة : کچھوے پالنے کا حوض۔
سَمَلَ ـُ سُمُولاً و سُمُولَةً وسَمَالَةً : کپڑے کا بوسیدہ ہونا۔
سَمَلَ ـُ سَمْلاً واسْتَمَلَ العَيْنَ : آنکھ پھوڑنا۔
سَمَلَ و أَسْمَلَ الثَّوْبَ : کپڑے کو بوسیدہ

بنانا۔

سَمَلٌ ج: أَسْمَال : پرانے اور بوسیدہ کپڑے۔

سم : سینٹی میٹر (مخفف)

سَمَّمَ الرَّجُلَ و الطَّعَامَ و سَمَّ ـُـ سَمًّا : زہر دینا، زہر پلانا۔

سَمَّمَ الجُرْحَ : زخم میں زہر پھیلانا، خراب کرنا۔

سَمَّمَ الجَوَّ : فضا مسموم کرنا۔

تَسَمَّمَ الرَّجُلُ : آدمی کو زہر چڑھ جانا۔

تَسَمَّمَ الجُرْحَ : زخم میں زہر پھیل جانا

سِمٌّ ج: سُمُومٌ : (۱) زہر (۲) سوئی کا ناکہ

سُمٌّ قَتَّال : زہر قاتل۔

سُمُّ الفَار : سنکھیا۔

سَمُوْم : لو، گرم ہوا۔

سَامٌّ، مُسِمٌّ : زہریلا، زہر آلود۔

سَامٌّ أَبْرَصَ : چھپکلی۔

مَسَامُّ الجِلْد : جلد کے باریک سوراخ

سَمِنَ ـَـ سِمَناً و سَمَانَةً : موٹا ہونا، بدن پھولنا۔

سَمَنَ ـُـ سَمْناً و سَمَّنَ : موٹا کرنا (۲) گھی پلانا۔

سِمَنٌ و سِمْنَةٌ : بدن کی پھلاوٹ۔

سَمْنٌ : گھی، چکناہٹ، چربی۔

سَمَّان : گھی فروش۔

سَمِيْن ج: سُمَنَاء : موٹا، فربہ۔

مُسَمَّن : چربی سے بھرا ہوا، موٹا تازہ۔

سَمِنْتُو : سمنٹ۔

سُمُوٌّ : بلندی، عظمت (۲) کلمۂ تعظیم (اعلیٰ حضرت، حضور، عالیجناب کی جگہ، عموماً شاہزادگان اور افرادِ خاندانِ شاہی کے لئے استعمال ہوتا ہے)

سَمَا ـُـ سُمُوًّا و سَمَاءً : بلند ہونا، بلند مرتبہ ہونا۔

سَمَا به و أَسْمَاه : بلند کرنا۔

سَامٍ : عالی، بلند۔

سَامِي المَبَادِئ : بلند اصول انسان۔

سَمَتْ نَفْسُه إلى : مشتاق ہونا۔

سَمَّى و أَسْمَى : نام رکھنا، نام دینا، چٹ یا نام کا لیبل لگانا۔

سَمَّى اللَّاعِبَ للدُّخُول : کھلاڑی کا نام پکارنا۔

تَسَمَّى : (۱) نام پانا (۲) متعین ہونا۔

تَسَامَى : (۱) باہم فخر کرنا (۲) بڑا بننا۔

سَمَاءٌ ج: سَمَاوَات : آسمان، آکاش۔

سَمَاءٌ مُتَلَبِّدَةٌ بِالْغُيُوْمِ : ابر آلود آسمان۔

سَمَائِيٌّ : آسمانی (۲) علوی (ضد سُفْلِيٌّ) (۳) آسمانی رنگ کا۔

سَمَاوَة : چھجا، سائبان۔

سَمِيٌّ : ہم نام۔

سَمِيٌّ و سَامٍ : بلند۔

أَسْمٰى : بلندتر۔

إِسْمٌ ج : أَسْمَاء : (۱) نام (۲) شہرت (۳) عنوان، ٹائٹل۔

الاسْمُ التِّجَارِيُّ : کاروباری نام تجارتی نام۔

إِسْمٌ مُسْتَعَارٌ : فرضی نام۔

اسْمِيٌّ : نام کا۔

إِسْمِيًّا : برائے نام۔

مُسَمًّى لِاسْمٍ : اسم بامسمّٰی

مُسَمًّى : متعین، جس کا نام تجویز کر دیا گیا ہو۔

سمُوكِن : (مع) اسموکنگ جاکٹ، پرتکلف جاکٹ جو تمباکو پینے کے وقت استعمال کرتے ہیں۔

س ——— ن

سَنَا مَكِّي : (مع) سنا، سنائے مکی، ایک مشہور مسہل دوا۔

اَسْنَبَلَ الزَّرْعُ سَنْبَلَةً : خوشہ نکل آنا، بالیں نکل آنا۔

سُنْبُل و سُنْبُلَة ج : سَنَابِلُ : گیہوں کا خوشہ، بالی۔

سَنْبُوْسَق : (مع) سعیّن چہار اضلاعی شکل (جس کے اضلاع برابر ہوں مگر زاویے قائم نہ ہوں)

سُنْبُوق : چھوٹی کشتی۔

سَنْت : سینٹ، امریکی ڈالر کا سوواں حصہ

سَنْتِيغْرَاد : (مع) سینٹی گریڈ۔

سِنْتِيم : سینٹم، فرانسیسی فرانک کا سوواں حصہ

سَنْتِيمِتْر : سینٹی میٹر۔

سَنْجَةُ الْمِيْزَان : ترازو کا باٹ ج : سَنْجَات۔

سَنَحَ ـَ سُنُوْحاً : پیش آنا، ظاہر ہونا، سامنے آنا۔

سَنَحَ الْوَقْتُ و الْفُرْصَةُ : موقع ملنا۔

سَنَحَهُ عَنْ رَأْيِهِ سَنْحاً : رائے سے ہٹانا۔

سَانِحَة ج : سَوَانِح : موقع، فرصت

سَنِخَ ـَ سَنَخاً : بگڑنا، بودار ہونا۔

سَنَدَ ـُ سُنُوْداً واسْتَنَدَ إِلَيْهِ و

علیه : ٹیک لگانا، سہارا لینا، بھروسہ کرنا، اعتماد کرنا۔

سَنَدَ لِلأَرْبَعِيْنَ : چالیس سال کے قریب ہونا۔

أَسْنَدَه إِلَى : سہارا دینا، چڑھانا، کسی چیز کے سہارے کھڑا کرنا (۲) حوالہ دینا

أَسْنَدَ الْمَنْصِبَ إِلَى : عہدہ دینا۔

أَسْنَدَ إِلَيْهِ الأَمْرَ : کام سپرد کرنا

سَنَّدَ تَسْنِيْداً : مضبوط و مستحکم بنانا۔

سَانَدَه مُسَانَدَةً : تقویت پہنچانا، مدد دینا، پشت پناہی کرنا۔

مُسَانَدَة : حمایت، تائید، امداد، معاونت۔

مُسَانَدَةٌ فِى عَبَثٍ : فضول مدد

مُسَانَدَةُ الْقُوَّة : فوج کے لئے کمک بھیجنا۔

سَنَدٌ ج : أَسْنَاد و سَنَدَات : سہارا (۲) سہارے کی چیز (۳) رسید (۴) واؤچر (۵) بل (۶) وثیقہ (۷) بونڈ (۸) سپورٹ، پاور، طاقت۔

سَنَدٌ بَسِيْط : معمولی رسید، رقعہ قرض۔

سَنَدُ الْبَنْك : بونڈ۔

سَنَدُ الْمِلْكِيَّة : ملکیت نامہ۔

سَنَدَات : دستاویزات۔

سَنَدَاتٌ إِيْرَادِيَّة : انکم بونڈ۔

سَنَدَاتٌ حُكُوْمِيَّة : سرکاری بونڈ۔

سَنَدَاتُ الْخِزَانَة : ٹریژری بونڈ۔

سَنَدَاتُ الدَّخْلِ : انکم بونڈ۔

سَنَدَاتٌ طَوِيْلَةُ الأَجَل : طویل المیعاد بونڈ

سَنَدَاتٌ غَيْرُ قَابِلَةٍ لِلإِسْتِدْعَاء : ناقابل صرف بونڈ۔

سَنَدَاتٌ قَصِيْرَةُ الأَجَل : مختصر المیعاد بونڈ۔

سَنَدَاتٌ مُزَوَّرَة : جعلی دستاویزات، جعلی بونڈ۔

سَنَدَاتُ يَا نَصِيْبُ : لاٹری بونڈ۔

اِسْتِنَاداً إِلَى كَذَا : اس کے حوالہ سے

مُسْتَنَدٌ : دستاویز، ثبوت، واؤچر، ڈاکومنٹ ج : مُسْتَنَدَات۔

مُسْتَنَدٌ أَصْلِيٌّ : اصل دستاویز۔

مُسْتَنَدُ خَزِيْنَةٍ : کیش واؤچر۔

مُسْتَنَدٌ سِرِّيٌّ : خفیہ دستاویز۔

الْمُسْتَنَدَات : ثبوت، دستاویزات۔

مُسْتَنَدَاتٌ جُمْرُكِيَّة : کسٹم کاغذات

مُسْتَنَدَاتٌ مُؤَيَّدَة : تصدیق شدہ کاغذات۔

سِنْدَان ج: سَنَادِيْنُ : اہرن، سندان

سُنْدُس : باریک ریشم۔

سَنْدْوِيْش (شَطِيْرَة) : (مع) سینڈوچ

سِنْدِيْك : (مع) آفیشیل ریسیور، سرکاری نگراں (کسی جائداد وغیرہ کا)

سِنَّوْر ج: سَنَانِيْر : بلی۔

سَنْسِكْرِيْتِيَّة : (مع) سنسکرت۔

سَنْكَرِيّ، (سَمْكَرِيّ)، (مع) ٹھٹھر، دھات کے ٹوٹے برتن جوڑنے والا۔

سَنْكُوْنَا (شَجَرُ الْكِيْنَا) : (مع) سنکونا کا درخت، چھال (۲) اس کی چھال کی دوائی (۳) کونین۔

سَنِمَ ـ سَنَماً : بڑے کوہان کا ہونا۔

تَسَنَّمَ : بلند ہونا۔

سَنَام ج: أَسْنِمَة : کوہان۔

سِنَمَا : (مع) سینما۔

سَنَّنَ و سَنَّ السِّكِّيْنَ ـ سَنّاً : تیز کرنا، دھار رکھنا۔

سَنَّ سُنَّةً : طریقہ جاری کرنا۔

سَنَّ قَانُوْناً : قانون بنانا، آئین بنانا، قانون جاری کرنا۔

سَنَّنَ الْوَلَدُ و أَسَنَّ : دانت نکل آنا، دانت والا ہونا۔

أَسَنَّ الرَّجُلُ : عمر رسیدہ ہونا، بوڑھا ہونا۔

سَنَّ : دھار رکھنا (۲) طریقہ جاری کرنا۔

سِنّ ج: أَسْنَان : دانت (۲) عمر (۳) نوکِ قلم وغیرہ، نب (۴) دھار۔

سِنٌّ طَاحِنَةٌ : ڈاڑھ۔

سِنٌّ قَاطِعَة : کچلی۔

سِنُّ الإِحَالَةِ على المَعَاشِ : پنشن دینے کی عمر۔

سِنُّ التَّمْيِيْزِ : سنِ شعور۔

السِّنُّ المُبَكِّرَة : کم عمری۔

أَسْنَانٌ عِيْرَة : مصنوعی دانت۔

سَنُوْن : دانتوں کا منجن۔

سِنَان ج: أَسِنَّة : (۱) نیزہ کا پھل، دھار۔

سُنَّة ج: سُنَن : طریقۂ خاص، ضابطہ۔

سُنَّةُ الطَّبِيْعَة : قانونِ قدرت۔

سَنَّانُ السَّكَاكِيْنِ : دھار رکھنے والا۔

مِسَنٌّ : دھار رکھنے کا آلہ ج: مِسَنَّات

مُسِنٌّ : عمر رسیدہ۔

مُسَنَّنٌ : دھاردار، تیز دانتوں والا۔

مَسْنُوْن : (۱) سنت کے مطابق (۲) تیز

سَنْهَدْرِيْم : (مع) سنہدرم، (قدیم) یروشلم کی عدالتِ عالیہ۔

(سنو) سَنَةٌ ج: سَنَوَات : برس، سال
سَنَةٌ مِيلَادِيَّةٌ : سالِ عیسوی۔
سَنَةٌ دِرَاسِيَّةٌ : تعلیمی سال۔
سَنَةٌ بَعْدَ أُخْرٰى : سال بسال۔
سَنَةٌ تَقْوِيمِيَّةٌ : کیلنڈر سال۔
السَّنَةُ الضَّرِيبِيَّةُ : ٹیکس کا سال۔
رَأْسُ السَّنَةِ : آغازِ سال۔
سَنَوِيٌّ : سالانہ۔
سَنَوِيًّا : ہر سال۔
سَنُودِس : (مع) سائینوڈ، مجلس کلیسا، مجلس عام جس میں دینی امور کا فیصلہ ہوتا ہے۔
سَنٰى ـِ سَنْياً و سَنًى : آسان بنانا۔
تَسَنّٰى : آسان ہونا۔
سَنِيَ ـَ سَناً و سَنَاءً : بلند ہونا، بلند مرتبہ ہونا (۲) روشن ہونا، چمکنا۔
إِسْنَاءٌ : (۱) روشن کرنا (۲) بلند کرنا۔
سَنَاءٌ : بلندی، چمک، رونق، بہار۔
إِسْتِسْنَاء : بڑا سمجھنا، زیادہ سمجھنا (۲) بلند مرتبہ ہونا۔
سَنِيٌّ : (۱) بلند رتبہ (۲) بیش قیمت (۳) پُر رونق، خوشنما، چمکدار۔

## س ــــــ ہ

أَسْهَبَ فِي الْكَلَامِ : مفصّل کلام کرنا، کلام کو طول دینا۔
إِسْهَاب : تطویل۔
مُسْهَبٌ : طول طویل۔
سَهِدَ ـَ سَهَداً و تَسَهَّدَ : بے خوابی میں مبتلا رہنا، نیند نہ آنا۔
سُهْدٌ، سُهَاد : بے خوابی۔
سَهِرَ ـَ سَهَراً : نیند نہ آنا، جاگتے رہنا۔
سَهِرَ على : نگرانی کرنا، دیکھ بھال کرنا۔
سَهَّرَ و أَسْهَرَ : نیند اُڑانا، بے خواب بنانا
سَهَرٌ : بے خوابی، نیند نہ آنے کی بیماری۔
سَهِرَ الطَّبِيبُ على صِحَّةِ فُلَان : ڈاکٹر کا کسی کی صحت پر متوجہ رہنا اور خیال رکھنا۔
السَّهَرُ على تَطْبِيقِ كذا : کسی چیز کے اجرا کی کوشش کرنا۔
سَهَرُ الْعَيْنِ : آنکھ نہ لگنا۔
لِبَاسُ السَّهْرَةِ : شام کا لباس۔
سَاهِرٌ : (۱) بیدار، بے خواب۔
سَاهِرٌ على : نگراں، محافظ، باخبر۔
مِصْبَاحٌ سَهَّارِيٌّ : رات کو سوتے وقت جلانے کا لیمپ، نائٹ لیمپ۔

سَہِفَ ۔ سَہَفاً : شدت کی پیاس لگنا

سُہَاف : سخت پیاس ۔

سَہُلَ الأَمْرُ ۔ سُہُولَۃً : آسان ہونا (ضد عَسُر) (۲) نرم و ہموار ہونا ۔

سَہَّلَ تَسْہِیلاً : ہموار کرنا ، نرم کرنا ۔

سَہَّلَ لہ : آسان کرنا ، سہولت دینا ۔

سَہَّلَ علیہ : آسان بنا دینا ، سہولت دینا ۔

سَاہَلَہ مُسَاہَلَۃً : نرمی برتنا ۔

تَسَہَّلَ : آسان و سہل ہونا ، نرم بننا ۔

إِسْہَال : نرم کرنا ۔

إِسْہَالُ البطْن : دست جاری ہونا

تَسْہِیل : آسان کرنا ، سہل بنانا ، آسانی

تَسْہِیلات : آسانیاں ، سہولتیں ۔

تَسْہِیلاتٌ تَسْوِیقِیَّۃٌ : خرید و فروخت کی سہولتیں ۔

تَسْہِیلاتٌ تَمْوِینِیَّۃٌ : مالی سہولتیں

تَسْہِیلاتٌ سُوقِیَّۃٌ : بازاری سہولتیں

تَسْہِیلاتٌ مَصْرِفِیَّۃٌ : بینک کی سہولتیں ۔

سَہْلٌ : آسان ، سہل ، معمولی (۲) ہموار (۳) ہموار و کشادہ زمین ج : سُہُول

سَہْلُ المَنَال : سہل الحصول ۔

سَہُول : دست آور دوا ۔

مُسْہِلٌ : دست آور دوا ۔

مُسْہِلٌ خَفِیفٌ : ملیّن دوا ۔

مُتَسَاہِل : نرم مزاج ، سہولت پسند ، درگذر کرنے والا ۔

سَہْمٌ ج : سِہَام و أَسْہُمٌ : تیر (۲) حصہ

سَہْمٌ مَالِیٌّ : شیئر ، مالی حصہ ۔

سَہْمٌ نَارِیٌّ : راکٹ ۔

نَفَذَ السَّہْمُ ۔ نُفُوذاً : تیر کا آرپار ہونا (۲) معاملہ اختیار سے باہر ہونا ۔

أَسْہُمٌ : حصے ، شیئرز ۔

أَسْہُمٌ بِتْرُول : آئل شیئرز ۔

أَسْہُمُ التَّأْسِیس : بنیادی حصے

أَسْہُمٌ عَادِیَّۃٌ (فی الشَّرِکَات) : کمپنیوں کے عمومی حصے ۔

أَسْہُمٌ مَالِیَّۃٌ : حصے ، شیئرز

حَمَلَۃُ الأَسْہُم : حصہ داران ۔

سَاہَمَہ فی شَیْءٍ : قرعہ اندازی کرنا ۔

سَاہَمَ فی العَمَل : حصہ لینا ، شریک ہونا ۔

أَسْہَمَ فی : حصہ لینا ، شریک ہونا ۔

أَسْہَمَ لَہُ فی کذا : حصہ دینا ، حصہ مقرر کرنا ۔

مُسَاہِمٌ : (کمپنی کا) حصہ دار ، شیئر ہولڈر

مُسَاہِمٌ فی العَمَل : شریک کار ۔

مُسَاهَمَةٌ : حصہ لینا ۔
مُسَاهَمَةٌ فَعَّالَةٌ : زبردست حصہ
المُسَاهَمَةُ والاشْتِرَاكُ مَعَ : کسی کے ساتھ اشتراک و تعاون ۔
شَرِكَةُ مُسَاهَمَةٍ أوْ سِهَامِيَّة : لمیٹیڈ کمپنی ۔
سَهْوٌ : بھول (۲) بے خبری، غفلت ۔
سَهْواً : بھول کر، بے خبری میں ۔
سَهَا ـُ وسَهِيَ ـَ عن كذا سَهْواً : غافل ہونا، بے خبر ہونا ۔
سَهْوَان و سَهْيَان : پریشان خاطر، کھویا ہوا ۔

س ——— و

سُوْءٌ : برائی (۲) تکلیف، اذیت ۔
— الإدَارَة : بدانتظامی، بدنظمی، ابتری
— التَّصَرُّف : غلط کاری، بے جا استعمال، بے جا عمل ۔
— التَّغْذِيَة : بدپرہیزی، خوراک کی کمی، خراب غذا کا استعمال ۔
سُوْءُ التَّفَاهُم : غلط فہمی، نااتفاقی ۔
— الحَظّ : بدقسمتی ۔
— الخُلُق : بداخلاقی ۔
— السُّلُوك : بدسلوکی، بداطواری، بدچلنی
سُوْءُ السُّمْعَةِ والسُّلُوك : بدنامی و بدکرداری ۔
— الظَّنّ : بدظنی ۔
— الفَهْم : کم فہمی، نادانی، غلط فہمی ۔
— المَوْقِف : صورتِ حال کی خرابی ۔
— النِّظَام : ابتری، نظام کی خرابی ۔
— النِّيَّة : بدنیتی ۔
بِسُوْءِ قَصْدٍ : بدنیتی سے
بِسُوْءِ النِّيَّة : بدقسمتی سے
لِسُوْءِ الحَظّ : بدقسمتی سے
تَقْدِيرُ السُّوْء : بدشگونی ۔
سَوْءَة، مَسَاءَة : برا فعل، بدی (۲) ستر
سَاءَ ـُ سُوْءاً : برا ہونا ۔
سَاءَ الخَبَرُ فُلَاناً : رنج و تکلیف پہنچانا ۔
سَاءَ الأَمْرُ فُلَاناً : طبیعت کو مکدر کرنا، ناگوار گذرنا ۔
سَاءَ بِه ظَنّاً : بدگمانی کرنا ۔
أَسَاءَ الشَّيْءَ إِسَاءَةً : خراب کرنا ۔
أَسَاءَ إِلَيه : برائی کرنا، بدسلوکی کرنا ۔
أَسَاءَ التَّصَرُّف : غلط کارروائی کرنا ۔
أَسَاءَ الفَهْم : غلط سمجھنا ۔
اسْتَاءَ منه : کبیدہ خاطر ہونا،

ناگواری ہونا۔

اِسْتَاءَ مِنَ الْعَمَلِ: اُکتانا، دل اُچاٹ ہونا۔

سَیِّئٌ: خراب، بُرا۔

سَیِّئُ التَّرْبِیَۃ: بدتہذیب۔

سَیِّئُ الحَظِّ: بدنصیب۔

سَیِّئُ الخُلُقِ: بداخلاق۔

سَیِّئَۃٌ ج: سَیِّئَات: گناہ، غلطی، برائی۔

إِسَاءَۃ: بدسلوکی، غلط کاری، گستاخی

إِسَاءَۃُ الاِسْتِخْدَام: غلط استعمال کرنا۔

إِسَاءَۃُ اسْتِعْمَالِ المَرْکَز: پوزیشن کا غلط استعمال کرنا۔

إِسَاءَۃُ التَّمْثِیل: غلط نمائندگی۔

إِسَاءَۃُ المُعَامَلَۃ: بدمعاملگی۔

اِسْتِیَاء: ناگواریِ طبع، کدورت۔

مُسِیئٌ: غلط کار، گستاخ، گنہگار۔

مُسْتَاءٌ: کبیدہ خاطر، دل برداشتہ

سَاجٌ: ساگون کی لکڑی۔

سَاحَۃٌ: صحن، میدان، آنگن، ایریا ج: سَاحَات۔

سَاحَۃُ الصِّرَاعَات: اکھاڑہ۔

سَاحَۃُ القِتَال: میدانِ جنگ۔

سَاحَۃُ الوَغیٰ: میدانِ کارزار۔

سَاحَۃُ الأَلْعَاب: کھیل کا میدان۔

سَاحَۃُ الأَلْعَابِ الرِّیَاضِیَّۃ: ورزشی کھیلوں کا میدان، ورزش گاہ۔

سَاحَۃُ المُصَارَعَات: کشتی کا میدان، دنگل۔

(سوخ) سَاخَ ـُ سَوْخاً و سُیُوخاً: گارے میں دھنسنا، پانی کی تہہ میں بیٹھ جانا

سَوِدَ ـَ سَوَاداً: کالا ہونا، سیاہ ہونا۔

سَادَ ـُ سُؤْدَداً و سِیَادَۃً: سردار بننا، بالادست ہونا، اقتدار حاصل کرنا، صاحبِ اقتدار ہونا، حکمراں ہونا۔

سَادَ الشیءُ: پھیلنا، چھاجانا، عام ہونا

سَوَّدَہ تَسْوِیْداً: (۱) سیاہ کرنا (۲) سردار بنانا، حکمراں بنانا، امیر بنانا۔

سَادَۃ و: سَیِّدٌ: مُعززین، بڑے لوگ، سردارانِ قوم۔

سَادَۃ (۲): (۱) سادہ، معمولی۔

قَہوۃٌ سَادَۃ: بلا دودھ کی کافی۔

سَیِّدٌ ج: سَادَۃ: سردار، بڑا، صدر، بااقتدار، معزز آدمی۔

السَّیِّد: جناب، مسٹر، صاحب کے قائم مقام،

آغا، جنٹل مین، خود مختار۔
سَیِّدُ النَّفس: اپنا مالک، خود مختار۔
السَّیِّدَة: مادام، جنابہ، لیڈی، خاتون
ج: سَیِّدَات۔
السَّیِّدَةُ الأُولٰی: خاتونِ اول۔
سَیِّدَةٌ رَفِیْعَةُ المَقَام: عالی مقام خاتون۔
لِلسَّیِّدَات: برائے خواتین۔
سَائِد: مُروّجہ، جنرل، رائج، عام (۲) مسلّط، چھایا ہوا، برسرِ اقتدار، غالب
سِیَادَة: (۱) اقتدار، بالادستی، حکمرانی، سرداری، اقتدارِ اعلیٰ، اثر و رسوخ، اعزازی لقب جیسے (سِیَادَةُ فُلانٍ قَالَ)
السِّیَادَةُ الجَوِّیَّة: فضائی بالاتری
السِّیَادَةُ الشَّرْعِیَّة: جائز اقتدار
سِیَادَةُ القَانُون: قانون کی بالاتری، بالادستی۔
السِّیَادَةُ القَانُونِیَّة: قانونی بالادستی
سِیَادَةٌ مُشْتَرَکَة: مشترکہ بالادستی
السِّیَادَةُ المُطْلَقَة: مکمل بالاتری۔
السِّیَادَةُ الوَطَنِیَّة: قومی اقتدار
سَوْدَاء: جسم کے اخلاطِ اربعہ میں سے ایک خلط
سُوَیْدَاءُ القَلْب: نقطۂ قلب۔

سَوَادٌ: سیاہی (۲) اکثریت۔
سَوَادُ النَّاس: عام لوگ، لوگوں کی بڑی تعداد
سَوَادُ المَدِیْنَة: شہر کے اطراف و نواح۔
السَّوَادُ الأَعْظَمُ: لوگوں کی بھاری تعداد، زبردست اکثریت۔
أَسْوَدُ ج: سُوْدٌ: سیاہ، بلیک۔
أَسْوَدُ فَاحِمٌ، حَالِكٌ: سیاہ فام، کالا بھوت۔
إِسْوِدَاد: سیاہ ہونا۔
إِسْوِدَادُ الوَجْه: ذلیل ہونا۔
تَسْوِیْدَة: رَف کاپی، مسوّدہ۔
مُسَوَّدَة: (ضد: مُبَیَّضَة) رف تحریر، رف کاپی، ڈرافٹ (تحریر)
مُسَوَّدَةُ خِطَابٍ: خط کا مسودہ، ڈرافٹ لیٹر۔
مُسَوَّدَةُ مُعَاهَدَةٍ: مسودہ معاہدہ۔
مُسَوَّدَةُ الطَّبْع: پروف شیٹ، وہ کاغذ جسے سیاہی کا رول دے کر تصحیح کرتے ہیں۔
سَوَّرَ الحَدِیْقَةَ وَغَیْرَهَا: احاطہ کرنا، چہار دیواری بنانا۔
سَوَّرَ المَدِیْنَةَ: شہر کے چاروں طرف فصیل بنانا۔
سَارَ ــــ سَوْرًا وَ تَسَوَّرَ الحَائِطَ،

چھننا، پھاندنا۔

سَائِرٌ : رواں، ترقی یافتہ، راہ گیر۔

سَاوَرَہ مُسَاوَرَۃً : حملہ کرنا، غالب آنا۔

سَاوَرَتْہُ الْأَفْکَارُ : اس پر خیالات کا ہجوم ہوا۔

سُوْرٌ ج: أَسْوَارٌ : دیوار، فصیل شہر پناہ، چہار دیواری، احاطہ۔

سُوْرُ الْحَدِیْقَۃِ : باغیچہ کی باؤنڈری

سُوْرٌ و سِیَاجٌ حَدِیْدِیٌّ : آہنی جنگلہ۔

سُوْرَۃٌ : کتاب اللہ کا ایک حصۂ مضامین۔

سَوْرَۃٌ : تیزی، حدّت۔

سُوْرٌ مِنْ أَسْلَاکٍ شَائِکَۃٍ : خاردار تاروں کا احاطہ۔

سُوْرِیَا : ملکِ شام، سیریا۔

سُوْرِیٌّ : شام کا رہنے والا۔

سِوَارٌ ج: أَسْوِرَۃٌ : کنگن۔

سِوَارُ الْقَمِیْصِ : قمیص کے کف۔

سَوَارِیٌّ : سوار دستہ کا سپاہی، گھوڑا سوار سپاہی۔

مُسَوَّرٌ : گھرا ہوا، فصیل دار۔

تَسَوَّرَ : کنگن پہننا۔

سَوَّسَ و سَوِسَ ۔ سَوْسًا و تَسَوَّسَ الشَّیْءُ : گھن لگنا، کیڑا لگنا۔

سَوَّسَ و تَسَوَّسَ الْعَظْمُ أَوِ السِّنُّ : دانت یا ہڈی میں کیڑا لگنا۔

سَاسَ الدَّوَابَّ ـُ سِیَاسَۃً : مویشی کی دیکھ بھال کرنا، پرورش کرنا۔

سَاسَ الْقَوْمَ : لوگوں پر حکومت کرنا، لوگوں کے معاملات کا انتظام کرنا۔

سَاسَ الْعَمَلَ : کام چلانا، انتظام کرنا۔

سُوْسٌ و: سُوْسَۃٌ : سُرسری، گھن، وہ کیڑا جو غلہ میں پیدا ہو جاتا ہے۔

سِیَاسَۃٌ : انتظام، معاملات کی نگہداشت، تدبیرِ ملکی (۲) سربراہی (۳) حکمتِ عملی، ڈپلومیسی، پالیسی، اصولِ جہاں بانی۔

السِّیَاسَۃُ الدُّوَلِیَّۃُ : عام پالیسی

سِیَاسَۃُ الْإِسْتِکَانَۃِ : ذلت آمیز پالیسی۔

السِّیَاسَۃُ الْإِسْتِیْطَانِیَّۃُ : سامراجی پالیسی۔

سِیَاسَۃٌ إِعْلَانِیَّۃٌ : اشتہاری پالیسی

سِیَاسَۃُ الْإِکْتِفَاءِ الذَّاتِیِّ : خود کفالتی پالیسی، خود کفالتی سیاست۔

سِیَاسَۃٌ انْتِہَازِیَّۃٌ : موقع پرستانہ پالیسی۔

سِیَاسَةُ الانْفِتَاحِ: توسیعی سیاست

سِیَاسَةٌ انْهِزَامِیَّةٌ: شکست خوردہ سیاست۔

سِیَاسَةُ الائْتِمَانِ: کریڈٹ پالیسی

سِیَاسَةُ البَابِ الخَلْفِیِّ: خفیہ پالیسی۔

سِیَاسَةُ التَّخْفِیضِ فِی الإِنْتَاجِ پیداوار گھٹانے کی پالیسی۔

سِیَاسَةُ التَّسْوِیقِ: مارکیٹنگ پالیسی۔

سِیَاسَةُ التَّعَایُشِ السِّلْمِیِّ الإِیْجَابِیِّ: پُرامن بقائے باہم کی مثبت پالیسی۔

السِّیَاسَةُ التَّمْوِیْنِیَّةُ: سپلائی پالیسی۔

سِیَاسَةُ التَّوَسُّعِ: توسیع پسندی کی پالیسی۔

سِیَاسَةُ التَّهْدِئَةِ: تھپکی دینے والی پالیسی۔

سِیَاسَةُ الحِزْبِ: پارٹی پالیسی۔

سِیَاسَةُ الحَزْمِ: احتیاط کی پالیسی

سِیَاسَةُ الحَزْمِ واللِّیْنِ: احتیاط و نرمی کی پالیسی۔

سِیَاسَةٌ حَکِیْمَةٌ: دانشمندانہ پالیسی۔

سِیَاسَةُ الحِیَادِ: غیر جانبداری کی پالیسی۔

السِّیَاسَةُ الخَارِجِیَّةُ: خارجی سیاست، بیرونی پالیسی۔

سِیَاسَةٌ دَاخِلِیَّةٌ: داخلی پالیسی، اندرونی پالیسی۔

سِیَاسَةُ الدَّعْمِ الزِّرَاعِیِّ: زرعی بڑھاوے کی پالیسی۔

سِیَاسَةُ الشِّدَّةِ: تشدد کی سیاست۔

سِیَاسَةٌ ضَرِیْبِیَّةٌ: ٹیکس پالیسی

سِیَاسَةُ قَمْعٍ: استحصالی پالیسی

سِیَاسَةُ اللِّیْنِ: نرم پالیسی۔

سِیَاسَةٌ مَالِیَّةٌ: مالی پالیسی

سِیَاسَةٌ مَبْنِیَّةٌ علی الانْحِیَازِ: جانبدارانہ پالیسی۔

سِیَاسَةٌ مَبْنِیَّةٌ علی الحِیَادِ الإِیْجَابِیِّ: مثبت غیر جانبداری اور ناوابستگی پر مبنی سیاست۔

سِیَاسَةُ المُصَالَحَةِ: صلح پسندی کی پالیسی۔

سِيَاسَةُ الْمُغَامَرَاتِ: خطرات والی پالیسی۔

سِيَاسَةٌ مُفْلِسَةٌ: مفلسانہ پالیسی

سِيَاسَةُ الْمِيزَانِيَّةِ: بجٹ پالیسی

السِّيَاسَةُ النَّقْدِيَّةُ: مالی پالیسی

سِيَاسِيٌّ: سیاست داں، باتدبیر آدمی (۲) پولٹیکل، ڈپلومیٹک، تدبیرِ مملکت سے متعلق۔

السِّيَاسِيُّ الدَّاهِيَةُ: چالاک سیاسی آدمی۔

السِّيَاسِيُّ الْمُحَنَّكُ: ماہر سیاستداں، تجربہ کار سیاسی۔

الدَّوَائِرُ السِّيَاسِيَّةُ: سیاسی حلقے۔

السِّيَاسِيُّونَ التَّقْلِيدِيُّونَ: روایت پسند سیاستداں۔

السِّيَاسِيُّونَ الْمُحْتَرِفُونَ: پیشہ ور سیاستداں۔

السِّيَاسِيُّونَ الْقُدَامَى: پرانے سیاستداں۔

سَائِسٌ ج: سَاسَةٌ: مویشی کا نگراں، سائیس، خدمت گار، منتظم، سیاستداں

مُسَوَّسٌ: کیڑا لگا ہوا، کرم خوردہ۔

سَوْطٌ ج: أَسْوَاطٌ: کوڑا۔

سَاطَهُ ـُ سَوْطًا: کوڑا مارنا۔

(سوع) سَاعَةٌ: وقت، ایک گھنٹہ، ۶۰ منٹ (۲) گھڑی (ــ جَيْبٍ) جیب گھڑی، ٹائم پیس واچ۔

سَاعَةٌ دَقَّاقَةٌ: کلاک، دیواری گھڑی

سَاعَةٌ شَمْسِيَّةٌ: دھوپ گھڑی۔

سَاعَةُ تَسْجِيلِ الزَّمَنِ: ٹائم ریکارڈنگ گھڑی۔

سَاعَةُ الصِّفْرِ: (فوجی اصطلاح میں) جنگی کارروائی کرنے کا خفیہ وقت۔

سَاعَةٌ مُنَبِّهَةٌ: الارم گھڑی۔

سَاعَاتُ الْعَمَلِ: کام کے اوقات۔

سَاعَاتُ الْعَمَلِ الْإِضَافِيَّةُ: اوورٹائم، زائد اوقاتِ کار۔

سَاعَاتُ الْعَمَلِ الْمُقَرَّرَةُ: کام کے مقررہ اوقات۔

فِي السَّاعَةِ الثَّامِنَةِ: آٹھ بجے۔

فِي سَاعَةٍ مُبَكِّرَةٍ مِنَ الصَّبَاحِ: صبح سویرے، صبح اول وقت۔

السَّاعَةَ: اب، اِسی وقت۔

ابْنُ سَاعَتِهِ: سریع الزوال۔

السَّاعَاتِيُّ: واچ میکر، گھڑی ساز،

گھوڑی فروش۔

سَوَّغَ الشَّیءَ تَسْوِیْغاً: جائز بنانا، مباح کرنا، آسان بنانا۔

سَاغَ الأَمْرُ ـُ سَوْغاً: آسان ہونا۔

سَاغَ لَه: جائز ہونا۔

سَاغَ الطَّعَامُ و الشَّرَابُ: کھانے پینے کا خوشگوار ہونا، جو آسانی کے ساتھ حلق سے اُتر جائے۔

أَسَاغَ لَه إِسَاغَةً: کسی چیز کا نگلنا، آسان بنا دینا، خوشگوار بنانا۔

سَائِغٌ: (۱) جائز و مباح، روا (۲) نگلنے کے قابل، خوشگوار، نرم وتر، قابلِ ہضم۔

لُقْمَةٌ سَائِغَةٌ: تر لقمہ جو آسانی سے نگلا جائے۔

سَاغُو: (مع) ساگو، ساگودانہ۔

مُسَوِّغ: مباح کرنے کا سبب، وجہ جواز۔

سَوَّفَ تَسْوِیْفاً: ٹال مٹول کرنا۔

تَسْوِیْفٌ فی شَیْءٍ: آج کل پر ٹالنا، ٹال مٹول کرنا۔

سَوْفَ: (حرفِ استقبال) عنقریب۔

سَافٌ، سَافَةٌ: طبقہ، ردّا۔

مَسَافَةٌ ج: مَسَافَات: فاصلہ۔

سُوْفِیْت و: سُوْفِیْتِیٌّ: روسی۔

سُوفِسْطَائِیٌّ: (مع) سوفسطائی (۲) سوفسطائیہ سے متعلق۔

(سو) سَاقَ ـُ سَوْقاً و سِیَاقاً و اسْتَاقَ: چلانا، ہکانا، ڈرائیو کرنا۔

سَاقَ إِلَی: لے جانا، پہنچانا، آمادہ کرنا

سَاقَهُ إِلَی الحَرْبِ: جنگ میں دھکیل دینا۔

سَاقَ الحَدِیْثَ: بات نقل کرنا، بیان کرنا۔

سَوَّقَ النَّبَاتُ: نبات کا تنہ نکل آنا۔

انْسِیَاق: چلنا، ہانکا جانا، چل پڑنا۔

تَسْوِیْق: خرید و فروخت کرنا، بازار میں لانا (۲) شاپنگ، مارکٹنگ۔

تَسَوَّقَ: خرید و فروخت کرنا، شاپنگ کرنا۔

سَاقٌ ج: سِیْقَان: پنڈلی، ٹانگ

سَاقُ الشَّجَرِ: درخت کا تنہ۔

رَبْطَةُ السَّاقِ: پنڈلی بند۔

سَاقَةُ الجَیْشِ: فوج کا پچھلا حصہ۔

سُوْقٌ: مارکیٹ، بازار ج: أَسْوَاق۔

سُوْقٌ دَوْرِیَّةٌ: گشتی بازار، چلتا پھرتا بازار۔

سُوقٌ رَاقِدَة : مندا بازار۔

سُوقٌ مُسْتَطَارة (نَشِيطَة) : چلتا بازار

السُّوقُ السَّوْدَاء : بلیک مارکیٹ۔

سُوقٌ اسْتِهْلَاكِيَّة : کھپت مارکیٹ۔

سُوقُ البِتْرُول : آئل مارکیٹ۔

سُوقٌ ثَابِتَة : ٹھیرا ہوا بازار۔

سُوقُ الحُبُوب : غلہ مارکیٹ۔

سُوقٌ خَيْرِيَّة : رِفاہی بازار

سُوقٌ دَاخِلِيَّة : ہوم مارکیٹ۔

سُوقُ الذَّهَب : سونے کی مارکیٹ، گولڈن مارکیٹ۔

سُوقٌ رِيفِيَّة : دیہاتی بازار۔

سُوقٌ ضَعِيفَة : ہلکا بازار۔

سُوقُ العَمَل : لیبر مارکیٹ۔

سُوقُ العُمْلَة : روپے کی مارکیٹ۔

سُوقُ الغِلَال : غلہ مارکیٹ۔

سُوقٌ قَوِيَّة : تیز مارکیٹ۔

سُوقٌ كَاسِدَة : ڈل مارکیٹ۔

سُوقٌ مُشْتَرَكَة : مشترکہ مارکیٹ۔

سُوقٌ مُضْطَرِبَة : گھٹتی بڑھتی مارکیٹ

سُوقٌ مُغْرَقَةٌ بِالسِّلَع : سامان سے بھرا ہوا بازار۔

سُوقٌ مَفْتُوحَة : کھلا بازار۔

سُوقٌ مُكْتَظَّةٌ بِالبِضَاعِ : سامان سے بھرا ہوا بازار۔

سُوقٌ نَشِيطَة : چلتا ہوا بازار۔

سُوقٌ هَادِئَة : ڈل مارکیٹ۔

سُوقِيٌّ : بازاری، عامی ج: سُوقَة۔

سَائِقٌ : ڈرائیور ج: سُوَّاق۔

سَائِقُ القَاطِرَة : انجن ڈرائیور۔

سُوَيْقَة : بزریا، چھوٹا سا بازار۔

سَوِيق : ستو۔

سِيَاق : تسلسل، ماقبل کا ربط۔

سِيَاقُ الحَدِيث : سلسلۂ کلام۔

فِي سِيَاقِ كَذَا : ذیل میں۔

مَسَاق : طرز، طریقہ۔

سَوَّكَ تَسْوِيكاً و سَاكَ ـ سَوْكاً : رگڑنا، ملنا، دانتوں میں مسواک کرنا۔

سِوَاك، مِسْوَاك : دانتوں کا برش، مسواک۔

سَوْكَرَة : بیمہ کرنا، کرانا۔

سَوَّلَ لَهُ تَسْوِيلاً : گمراہ کرنا، فعلِ بد کو بہتر شکل میں پیش کرنا۔

سَوَّمَه و سَامَه ـ سَوْماً الأَمْرَ : کسی کام کا پابند بنانا، کام کی تکلیف دینا (۲) کسی کو اس کی منشا پر چھوڑنا۔

سَامَ البَضَائِعَ ـُ سَوْماً: سودا کرنا، بھاؤ تاؤ کرنا، فروختگی کے لئے پیش کرنا۔

سَامَہ خَسْفاً: ذلیل کرنا۔

سَاوَمَہ مُسَاوَمَۃً: بھاؤ اور سودا کرنا

مُسَاوَمَۃ: سودے بازی، سودا۔

المُسَاوَمَۃُ عَلَی السِّیَادَۃ: اقتدار کا سودا۔

المُسَاوَمَۃُ عَلَی الشَّرَف: عزت کا سودا۔

المُسَاوَمَۃُ عَلَی الضَّمِیْر: ضمیر فروشی۔

سَائِمَۃ ج: سَوَائِم: مویشی۔

سِیْمَاء، سِیْمَۃ: (۱) علامت (۲) ہیئت۔

سِیَّمَا، لَاسِیَّمَا: خاص طور پر۔

سَوِیَ الرَّجُلُ ـَ سِوًی: درست کار ہونا۔

سَاوَاہُ مُسَاوَاۃً: مساوی ہونا۔

سَوَّی الأَرْضَ تَسْوِیَۃً: برابر کرنا

—— وَ سَاوَی الشَّیئَ بِالشَّیئِ: کسی چیز کو دوسری چیز کے برابر کرنا۔

—— الحِسَابَ: حساب چکانا۔

سَوَّی الشَّیئَ: درست کرنا، بہتر بنانا، برابر کرنا۔

سَوَّی: بنانا، کرنا۔

سَوَّی الطَّبِیْخَ: کھانے کو خوب پکانا۔

اِسْتَوَی: سیدھا ہونا (۲) برابر ہونا

اِسْتَوَی عَلَی: بیٹھنا، متمکن ہونا۔

اِسْتَوَی عَلَی الدَّابَّۃِ: سوار ہونا۔

اِسْتَوَی الثَّمَرُ: پھل پک جانا۔

اِسْتَوَی الطَّبِیْخُ: کھانا تیار ہو جانا۔

سَوَاءٌ، سَوِیٌّ: برابر، مثل۔

سَوَاءُ السَّبِیْلِ: سیدھا راستہ۔

عَلَی السَّوَاءِ، بِالتَّسَاوِیْ: برابر۔

سِوَی: علاوہ۔

عَلَی حَدٍّ سَوَاءٍ: مساوی طور پر، یکساں طور پر۔

سَوِیٌّ: ہموار، برابر۔

سَوِیّاً، سَوِیَّۃً: ساتھ ساتھ، ایک ساتھ

تَسْوِیَۃُ الأَزْمَۃِ: بحران کا خاتمہ۔

تَسْوِیَۃُ الأَمْرِ مَعَ أَحَدٍ: معاملہ نمٹانا۔

تَسْوِیَۃُ حِسَابٍ: حساب چکانا، حساب صاف کرنا۔

تَسْوِیَۃُ الحِسَابَاتِ المُتَنَازَعِ عَلَیْہَا:

متنازع فیہ حسابات کا فیصلہ۔
تَسْوِيَةُ الخِلَافَاتِ بَيْنَ الدُّوَلِ: ملکوں کے اختلافات کو ختم کرانا۔
تَسْوِيَةٌ سِلْمِيَّةٌ: پرامن تصفیہ
تَسْوِيَةٌ شَامِلَةٌ: مکمل حل۔
تَسْوِيَةُ فُرُوقٍ: فرق ختم کرنا، امتیازات ختم کرنا۔
تَسْوِيَةُ اللَّبْسِ: اشتباہ ختم کرنا
تَسْوِيَةُ المَسْأَلَةِ: معاملہ کا تصفیہ
تَسْوِيَةُ المُشْكِلَةِ: مسئلہ کا حل۔
تَسْوِيَةُ المُنَازَعَاتِ: تصفیۂ نزاعات
تَسْوِيَةٌ مُهِينَةٌ: اہانت آمیز تصفیہ، فیصلہ۔
تَسْوِيَةُ النِّزَاعِ بَيْنَ البَلَدَيْنِ: دو ملکوں کے جھگڑے کا خاتمہ۔
التَّسْوِيَةُ النِّهَائِيَّةُ: آخری فیصلہ، مکمل فیصلہ۔
تَسْوِيَةٌ وُدِّيَّةٌ: دوستانہ تصفیہ
المُسَاوَاةُ: مساوات، برابری۔
المُسَاوَاةُ الاجْتِمَاعِيَّةُ: ڈیموکریسی، جمہوریت۔
المُسَاوَاةُ السِّيَاسِيَّةُ: ڈیموکریسی، جمہوریت۔

مُسَاوَاةُ الأَفْرَادِ: آدمی میں مساوات
مُسْتَوَى: لیول، سطح، معیار ج: مُسْتَوَيَات۔
المُسْتَوَى الأَخْلَاقِيُّ: اخلاقی معیار
مُسْتَوَى الأَسْعَارِ: نرخوں کا معیار
مُسْتَوَى الإِنْتَاجِ: پیداواری معیار
المُسْتَوَى الرَّفِيعُ: بلند معیار۔
المُسْتَوَى العَالِي: اونچا معیار۔
مُسْتَوَى المَعِيشَةِ: معیارِ معیشت معیارِ زندگی۔
مُسْتَوَيَاتُ الأُجُورِ: تنخواہوں کا معیار۔
مُسْتَوٍ: پلین، برابر۔
عَلَى مُسْتَوَى السُّفَرَاءِ: سفیروں کی سطح پر۔

## س ــــــ ی

سی۔ ای۔ ایہ: سی، آئی، اے۔
سَيَّبَ تَسْيِيباً: (۱) ترک کرنا (۲) ترکِ تعلق کرنا (۳) آزاد چھوڑنا۔
سَابَ ــ سَيْباً و انْسَابَ: بہنا (۲) سانپ کا زمین پر دوڑنا۔
انْسِيَاب: بے روک ٹوک آنا یا جانا، ایک دم آنا یا جانا۔

سَیْبٌ : دوڑ، روانی (۲) بہاؤ (۳) بارش (۴) عطیہ، بخشش، انعام، چندہ، مال ج: سُیُوب۔

سَائِبٌ : متروک، ہاتھ سے چھوٹ جانے والا۔

سَیَّجَ الکَرْمَ : انگوری بیل پر باڑ لگانا، ٹٹی لگانا (بانس وغیرہ کی)

سِیَاجٌ : باڑ، احاطہ، چہار دیواری ج: سِیَاجَات و أَسْوِجَۃٌ۔

سِیَاجٌ حَدِیْدِیٌّ : لوہے کا جنگلہ۔

مُسَیَّجٌ : دیوار یا جنگلہ سے گھرا ہوا۔

سِیجَارَۃ ج: سَجَائِر : سگریٹ۔

سَیَّحَ و أَسَاحَ إِسَاحَۃً : (۱) بہانا (۲) پگھلانا، گھلانا۔

سَاحَ المَاءُ ـِ سَیْحاً : پانی بہنا

سَاحَ البِلَادَ سِیَاحَۃً : ملکوں کی سیر کرنا۔

سَاحَ الثَّلْجُ أَوِ المَعْدِنُ : پگھلنا، گھلنا۔

سِیَاحَۃٌ : ٹور، ٹورازم، ٹراول۔

سِیَاحِیٌّ : ٹورسٹ، سیاحت سے متعلق۔

سَائِحٌ : جاری (۲) پگھلا ہوا (۳) ٹورسٹ،

سُیَّاح ج: سُیَّاح۔

سَاحَۃ : (در سوح)

(سیخ) سَاخَ ـِ سَیْخاً : غوطہ لگانا۔

سِیْخ : لوہے کی سلاخ جس پر گوشت بھونا جاتا ہے۔

سَیَّرَ تَسْیِیراً : چلانا، چلتا کرنا۔

سَیَّرَ الأَعْمَالَ : چلانا، انجام دینا۔

سَیَّرَ سِیَاسَۃَ البَلَدِ : ملک کی سیاست چلانا۔

سَارَ ـِ سَیْراً : (۱) چلنا (۲) چالو ہونا، روانہ ہونا، جانا، حرکت کرنا، ترقی کرنا، آگے بڑھنا، طرزِ عمل اختیار کرنا۔

سَارَ بہ : لے جانا، لے چلنا۔

سَارَ بِشَیْءٍ قُدُماً إِلَی الأَمَامِ : آگے بڑھانا۔

سَارَ شَوْطاً فی کذا : ایک مرحلہ طے کرنا۔

سَارَ علی مَہْلٍ : آہستہ چلنا۔

سَایَرَہ مُسَایَرَۃً : ساتھ دینا، ساتھ چلنا، ہمنوائی کرنا۔

سَایَرَ العَصْرَ : زمانہ کے ساتھ چلنا۔

سَایَرَ الظُّرُوفَ : حالات کے ساتھ چلنا۔

سَیْرٌ : چال، روش، طرزِ عمل، چلن (۲) روانگی (۳) رفتار، ترقی، مارچ۔

سَیْرُ الْأَحْوَالِ : حالات کی رفتار ۔
السَّیْرُ علی خَطِّ فُلَانٍ : کسی کے نقشِ قدم پر چلنا ۔
سَیْرٌ لِلْأَمَامِ : ترقی ۔
سَیْرُ الْمَعْرَکَةِ : جنگ کی رفتار ۔
سِیْرَةٌ ج : سِیَرٌ : چلن، طور طریق، عادت، قصۂ شخص، سوانحِ حیات ۔
سَیَّارَةٌ ج : سَیَّارَات : قافلہ، ستارہ ۔
سَیَّارَةٌ (۲) : موٹر کار ۔
سَیَّارَةُ أُجْرَةٍ لِلرُّکَّابِ : ٹیکسی ۔
سَیَّارَةُ الْإِطْفَاءِ : فائر انجن ۔
سَیَّارَةُ الْجِیْبِ : جیپ گاڑی ۔
سَیَّارَةٌ حَافِلَةٌ : بس ۔
سَیَّارَةٌ ذَاتُ بَدَنٍ خَشَبِيٍّ : اسٹیشن ویگن ۔
سَیَّارَةٌ خَاصَّةٌ : پرائیویٹ کار
ـــ رُکَّابٍ : پاسنجر موٹر، بس
ـــ حَافِلَةٌ : بس، لاری ۔
ـــ النَّقْلِ : ٹرک ۔
ـــ الشُّرْطَةِ : پولس کی موٹر ۔
ـــ الْإِسْعَافِ : زخمیوں کو لے جانے والی موٹر، ہسپتال کی موٹر، ایمبولینس ۔
ـــ الرَّشِّ : چھڑکاؤ کی موٹر

سَیَّارَةٌ شَاحِنَةٌ : ٹرک ۔
سَیَّارَةٌ عَامَّةٌ : بس ۔
سَیَّارَةٌ عُمُوْمِیَّةٌ : بس ۔
سَیَّارَةٌ مُدَرَّعَةٌ : بکتر بند گاڑی ۔
سَیَّارَةٌ مُصَفَّحَةٌ : بکتر بند گاڑی ۔
سَائِرٌ : متحرک، ترقی یافتہ، رائج، جاری (۲) تمام، کل، باقی ماندہ ۔
مَسِیْرَةٌ : مارچ، تحریک، جلوس، کارروائی، مسافت ۔
مَسِیْرَةُ الْأُمَّةِ : قومی تحریک ۔
مَسِیْرَةٌ إِنْتَاجِیَّةٌ : پیداواری مہم ۔
مَسِیْرَةُ التَّحْرِیْرِ : تحریکِ آزادی ۔
مَسِیْرَةُ الثَّوْرَةِ : تحریکِ انقلاب، انقلابی کارواں ۔
مَسِیْرَةُ الْحِدَادِ : ماتمی جلوس ۔
مَسِیْرَةُ السَّلَامِ : امن مارچ ۔
مَسِیْرَةُ الْفَلَّاحِیْنَ : کسان ریلی ۔
الْمَسِیْرَةُ النِّضَالِیَّةُ : مجاہدانہ مشن، انقلابی جد وجہد، سرفروشانہ تحریک ۔
سِیْرَجٌ : تلوں کا تیل ۔
سِیْرَكٌ : سرکس ۔
سیطر : (در : سطر)
سَیْفٌ ، سُیُوْفٌ : تلوار ۔

سَیَّاف : تلوار بنانے یا فروخت کرنے والا۔

سَافَ ـِ سَیْفاً : تلوار سے مارنا۔

سِیْگَارٌ : سگار (مع)

سَیَّلَ تَسْیِیْلاً : جاری کرنا، بہانا، پگھلانا، آنسو بہانا، رال ٹپکانا۔

سَالَ ـِ سَیْلاً و سَیَلاناً : جاری ہونا، بہنا، ٹپکنا، پگھلنا۔

سَالَ أَنْفُہٗ : ناک بہنا۔

سَالَ بِہِمُ الوَادِی : کھچا کھچ بھرنا۔

سَیْلٌ ج: سُیُوْل : سیلاب، رَو

سَیْلٌ جَارِفٌ : زبردست سیلاب، ہلاکت خیز سیلاب۔

سَیْلٌ عَارِم : زبردست سیلاب۔

سَیَلَان : بہاؤ (۲) ایک مرض۔

سَیْلَۃ : پانی بہنے کی جگہ۔

المَسِیْلُ لِلدُّمُوع : آنسو آور۔

سَیَّال : (ضد: جَامِد) بہنے والا۔

سَیَّالَۃ : (۱) پانی کا نالہ۔

سُیُوْلَۃ : (ضد: جُمُوْد) روانی، بہاؤ۔

سَائِلٌ : پتلا، بہنے والا ج: سَوَائِل۔

سِیْنِمَائِیٌّ : فلم کار۔

سِیْنِمَا تُغْرَاف : (مع) وہ آلہ جس سے سینما کی تصویریں حرکت کرتی ہوئی نظر آتی ہیں۔

## ش ـــــ أ

شُؤْبُوبٌ ج: شَآبِيبُ: ایک دفعہ کی بارش، گرمیٔ آفتاب کی شدت۔

شَأْفَةٌ: اصل، جڑ۔

شَأَمَ القَوْمَ ـَـ شَأْماً: بُرا شگون دینا

شَؤُمَ و شَئِمَ علی القَوْمِ ـُـ شَآمَةً: لوگوں کے لئے بدشگونی کا باعث ہونا، منحوس ہونا۔

تَشَاؤُم و اسْتِئْشَام: بُرا شگون لینا (۲) ناامیدی، مایوسی۔

شَائِمٌ: بُرا شگون لانے والا۔

شُؤْمٌ: بدشگونی، نحوست۔

شَأْمَةٌ: علامتِ نحوست۔

شِئْمَةٌ ج: شِیَمٌ: عادت۔

شَأْنٌ ج: شُؤُوْنٌ: (۱) حالت، کیفیت (۲) ضرورت (۳) درجہ، مرتبہ (۴) اہمیت (۵) تعلق۔

بِشَأْنِ كَذَا: بسلسلہ، سلسلہ میں۔

بِهٰذَا الشَّأْنِ: اس سلسلہ میں۔

ذُوْ شَأْنٍ: قابلِ توجہ، اہم۔

الشُّؤُوْنُ الاِجْتِمَاعِيَّة: معاشرتی امور۔

الشُّؤُوْنُ البَلَدِيَّةُ والقَرَوِيَّةُ: شہری و دیہاتی امور۔

الشُّؤُوْنُ الخَارِجِيَّةُ: بیرونی معاملات، خارجی امور۔

الشُّؤُوْنُ الدَّاخِلِيَّةُ: اندرونی معاملات، گھریلو امور۔

شُؤُوْنُ الدَّوْلَةِ: ملکی معاملات، حکومتی معاملات۔

شَأْوٌ: غایت، مقصد، رفتار، چکر۔

جَرَی شَأْواً: ایک چکر دوڑا۔

بَعِيْدُ الشَّأْوِ: بلند مقصد، عالی ہمت

## ش ـــــ ب

شَبَّبَ و تَشَبَّبَ: زمانۂ شباب کی یاد تازہ کرنا، جوانی کی تجدید کرنا۔

شَبَّ ـِـ شَبَاباً: جوان ہونا۔

شَبَّ ـُـ شَبّاً النَّارُ: آگ لگنا، لگانا۔

شَبَّ الشيءُ: (۱) بلند ہونا (۲) بڑھنا۔

شَبَّ الشيءَ : مزین کرنا، آراستہ کرنا ۔
أَشَبَّ و تَشَبَّبَ : جوان ہونا ۔
شَبٌّ ، شَابٌّ : جوان، بواے ج : شَبَابٌ و شُبَّان ۔
شَابٌّ جَلْدٌ : بہادر جوان ۔
شَابٌّ يَافِعٌ : نوجوان ۔
شَابَّةٌ : جوان عورت ج : شَابَّات ۔
شَبَاب : اٹھان، جوانی ۔
شَبَابِيٌّ : جوانی کا ۔
شَبِيبَةٌ : نوجوان پارٹی ۔
شُبُوبٌ : اشتعال، ہیجان ۔
شَبِثَ ۔ شَبَثاً و تَشَبَّثَ بكذا : چمٹنا، لگنا، وابستہ ہونا، تھامنا ۔
شَبَّثَهُ بكذا تَشْبِيثاً : اٹکانا، چپٹانا ۔
مُتَشَبِّثٌ : وابستہ، تھامے ہوئے ۔
شَبَحَ الشيءَ ۔ شَبْحاً : پھیلانا، پھاڑنا، ہاتھ پھیلانا ۔
شَبَحٌ ج : أَشْبَاح : (۱) دور سے نظر آنے والا جسم (۲) خیالی تصویر (۳) پرچھائیں ۔
شَبَحُ الخَوف : بھیانک تصویر ۔
مِشْبَاحٌ (مِجْسَاد) : اسٹیریسکوپ، مجسم بین (ایک آلہ جس سے کسی جسم کے دو مختلف منظر ایک ہی تصویر میں اتار لیے

جاتے ہیں اور تصویر ٹھوس معلوم ہوتی ہے)
شَبَرَ ۔ شَبْراً و شَبَّرَ : بالشت سے ناپنا
شِبْرٌ ج : أَشْبَار : بالشت ۔
شِبْراً شِبْراً : ایک ایک بالشت، چپہ چپہ ۔
شَبْرَقَةٌ : ٹکڑے ٹکڑے کرنا ۔
شِبْرِق : بلی کا بچہ ۔
شُبَاط : ماہِ فروری ۔
شَبِعَ ۔ شَبْعاً : شکم سیر ہونا، کسی چیز سے دل بھر جانا، طبیعت سیر ہونا ۔
شَبِعَ مِنْ كذا : اکتانا، تنگ ہوجانا ۔
شَبَّعَ و أَشْبَعَ : شکم سیر کرنا ۔
تَشَبَّعَ بِالْمَاء : سیراب ہونا ۔
تَشَبَّعَ بِرَأْيٍ : قائل ہونا، متفق ہونا
شَبْعٌ : شکم سیری، سیری ۔
شِبْعٌ : پیٹ بھر چیز ۔
شَبْعَان : شکم سیر (۲) آسودہ حال ج : شِبَاعٌ
مُشْبِعٌ : کافی، اطمینان بخش (۲) غذائیت والی چیز، پیٹ بھر دینے والی چیز ۔
مُشَبَّعٌ بِالْمَاء : پانی سے تر ۔
مُشَبَّعٌ بِالْهَوَاء : ہوا سے بھرا ہوا ۔
مُشَبَّعٌ بِالْيَأْس : مایوسی کا شکار ۔
مُتَشَبِّعٌ بِرَأْيٍ : قائل، متفق ۔
شَبِقَ ۔ شَبَقاً : کثیر الشہوت ہونا ۔

شَبَقٌ : شہوت ۔
شَبَكَ ــِ شَبْكاً و شَبَّكَ : اُلجھانا ، پیچیدہ بنانا ۔
شَبَكَ الشيءَ بِغَيْرِه : جوڑنا ، ملانا ۔
اشْتَبَكَ و تَشَابَكَ : الجھنا ، تصادم ہونا ، گڈمڈ ہونا ، جھڑپ ہونا ۔
تَشَبَّكَ : جالی دار ہونا ۔
شَبَكَة : جال ، پھندا ، نیٹ ، سلسلہ ج: شَبَكات ۔
شَبَكَةٌ مِنَ الأَسْلاكِ : تاروں یا لائنوں کا جال ۔
شُبُكٌ : سگریٹ پائپ ، حقّہ کی نَے ۔
شُبَّاكٌ : کھڑکی ، سلاخ دار کھڑکی ، جنگلا ج: شَبَابِيكُ ۔
شُبَّاكُ البَرِيدِ : ڈاکخانہ کی کھڑکی ، پوسٹ آفس کا کاؤنٹر ۔
شُبَّاكُ التَّذَاكِرِ : ٹکٹ ونڈو ، ٹکٹ گھر ۔
شُبَّاكُ الخَزِينَة : بینک کاؤنٹر ۔
شُبَّاكُ صَرْفِ التَّذَاكِرِ : بُکنگ ونڈو ۔
شَوْبَكٌ : بیلن ۔
مِشْبَكٌ : بکسوا ، کلپ
مِشْبَكُ الحِزَامِ : بیٹی کا کلپ ۔
مِشْبَكٌ لِلخِطَاب : لیٹر کلپ ۔
مِشْبَكُ الغَسِيْلِ : کلا کھڑپ ۔
مِشْبَكُ الوَرَقِ : پیپر کلپ ۔
مُشَبَّكٌ ، مُتَشَابِكٌ : اُلجھا ہوا ، پیچیدہ (۲) جالی دار ۔
مُشَبَّكَات : جالیاں ۔
اشْتِبَاكٌ ج: اشْتِبَاكَات : تصادم (فوجوں کی) جھڑپ ، الجھاؤ ۔
اشْتِبَاكٌ مُسَلَّحٌ : مسلح جھڑپ ، لڑائی
اشْتِبَاكَاتٌ عَنِيفَة : زبردست جھڑپیں
اشْتِبَاكَاتٌ مُنْفَصِلَة : اِکّا دُکّا جھڑپیں
تَشَابُكُ الأَيْدِي : ہاتھ میں ہاتھ ڈالنا
تَشْبِيكٌ : جالی لگانا ، جالی دار بنانا ۔
شِبْلٌ ج: أَشْبَال : شیر کا بچہ ، بہادر بیٹا ۔
شَبَنَ الغُلَامُ ــُ شَبْناً : لڑکے کا پرورده نازونعم ہونا (۲) قریب ہونا ۔
شَبَّهَ الشيءَ بكذا : مشابہ بنانا ، ایک چیز کا وصف دوسری چیز کے لئے ثابت کرنا ، تشبیہ دینا ۔
شُبِّهَ عليه شَيْءٌ : ناقابلِ فہم ہونا ۔
تَشَبَّهَ بكذا : مشابہ ہونا ، ہم شکل ہونا ، ہم وصف ہونا ۔
اشْتَبَهَ فى أَمْرِه : شک کرنا ۔
يُشْتَبَهُ فى أَمْرِه : اس کا معاملہ

مشکوک ہے ، وہ آدمی مشکوک ہے۔

شِبْهٌ و شَبَهٌ : مشابہت ، تصویر ، نقل ۔

شِبْهُ اِقْطَاعِيّ : نیم جاگیردارانہ ۔

شِبْهُ جَرِيمَةٍ : نیم جرم ۔

شِبْهُ جَزِيرَةٍ : جزیرہ نما ۔

شِبْهُ رَسْمِيّ : نیم سرکاری ۔

شِبْهُ القَارَّة : برِ صغیر ۔

شُبْهَة ج : شُبَهٌ : مشتبہ چیز ، مبہم چیز ، شبہ ، شک ۔

تَحْتَ الشُّبْهَة : مشکوک ، مشتبہ

شُبُهَات : اعتراضات ، شکوک ۔

المُشْتَبَهُ فِي أَمْرِهِ : مشکوک ۔

المُشْتَبَهُ فِيهِمْ : مشتبہ لوگ ۔

مَشْبُوهٌ : ناپسندیدہ ، مشتبہ ، مشکوک ۔

تَشَابُهُ الأَحَاسِيس : جذبات کی یکسانیت ۔

## ش ـــــ ت

شَتَّتَ تَشْتِيتاً : منتشر کرنا ، شیرازہ بکھیرنا ، الگ الگ کرنا ۔

شَتَّ ـِ شَتّاً و شَتَاتاً : منتشر ہونا ، شیرازہ بکھرنا ۔

شَتٌّ ، شَتِيتٌ ، شَتَاتٌ : منتشر ، متفرق

شَتَّانَ بَيْنَهُمَا : ان کے درمیان بڑا فرق ہے ، ان میں کوئی نسبت نہیں ۔

شَتَّى : منتشر ، مختلف ، متفرق ۔

مَصَارِيفُ شَتَّى : متفرق اخراجات ۔

مَشْتَلٌ زِرَاعِيّ : نرسری ۔

شَتَمَ ـِ شَتْماً : گالی دینا ۔

شَتَّام : انتہائی دشنام طراز ۔

شَتِيمَة ج : شَتَائِمُ : گالی ، مذمت ۔

شَتَا ـُ بِالْمَكَان شَتْواً : کسی جگہ سردی کا موسم گذارنا ۔

شِتَاء : موسم سرما ۔

شَتَوِيّ : موسم سرما کا ۔

مَشْتىً : موسم سرما گذارنے کی جگہ ۔

ج : مَشْتَيَات ۔

## ش ـــــ ج

شَجَبَ ـُ شَجْباً : (۱) رنج دینا (۲) ہلاک کرنا (۳) مذمت کرنا ۔

شَجَبَ الأَمْرَ بِشِدَّةٍ شَجْباً : سختی کے ساتھ مذمت کرنا ۔

شَجَبٌ و شُجُوب : غم ، ناگواری کا رنج (۲) ہلاکت (۳) سزائے موت ۔

شِجَابٌ ، مِشْجَبٌ ج : مَشَاجِبُ : کپڑے وغیرہ لٹکانے کا کھونٹا ، ہینگر ۔

شَجَّ ـُ شَجّاً : (۱) سر توڑنا، پھاڑنا (۲) زخمی کرنا۔

شَجَّة : سر کی چوٹ، سر کا زخم۔

شَجَرَ ـُ شَجْراً : مضبوط بنانا، سہارا دینا۔

شَجَرَ الخِلَافُ بَيْنَ ـُ شُجُوراً : اختلاف پیدا ہونا۔

شَجَرَ مَا بَيْنَهُمْ : باہم نزاع واختلاف ہونا۔

شَاجَرَ و تَشَاجَرَ مَعَ : جھگڑنا۔

شَجَرٌ ج: اَشْجَارٌ : درخت۔

الشَّجَرَةُ العَائِلِيَّة : شجرۂ خاندان۔

الاَشْجَارُ الزَّاكِيَة : خوشبودار پودے۔

شُجَيْرَة ج: شُجَيْرَات : پودا، چھوٹا درخت۔

شِجَار : لڑائی، جھگڑا (۲) چٹخنی (۳) اسٹریچر، مریضوں کو منتقل کرنے کی چار پائی۔

شِجَارٌ عَائِلِيٌّ : گھریلو جھگڑا، خانگی لڑائی

تَشْجِير : درخت لگانا، درخت کاری

مُشْجِرٌ : درخت والا۔

مُشَجَّرٌ : درخت نما نقوش سے آراستہ

شَجُعَ ـُ شَجَاعَةً : بہادر و دلیر ہونا۔

شَجَّعَ : بہادر بنانا (۲) ہمت بڑھانا، حوصلہ افزائی کرنا (۳) اکسانا، شہ دینا، بڑھاوا دینا۔

تَشَجَّعَ : بہادر و دلیر بننا، ہمت بڑھنا، حوصلہ بڑھنا، ہمت سے کام لینا۔

شُجَاع ج: شُجْعَان : بہادر، دلیر۔

شَجَاعَة : دلیری، بہادری۔

شَجَنَه ـُ شَجْناً و شُجُونةً و اَشْجَنَه : غمگین کرنا، رنج پہنچانا۔

شَجِنَ ـَ شَجَناً : غمگین ہونا۔

شَجَنٌ ج: اَشْجَان و شُجُون : غم، اندوہ۔

مُثِيرُ الشُّجُون : اندوہگیں۔

شَجْوٌ، شَجَا : غم۔

شَجِيّ : اندوہناک، غمناک۔

شَجِيَ ـَ شَجًى : رنجیدہ ہونا، غمگین ہونا۔

شَجَاه ـُ شَجْواً و اَشْجَاه : رنج دینا

## ش ــــ ح

شَحَبَ ـَ و شَحُبَ ـُ شُحُوباً : چہرہ کا رنگ بدلنا۔

شَاحِبُ اللَّوْن : متغیر اللون، بے رنگ، پھیکے رنگ والا۔

شَاحِبُ اللَّوْنِ و الوجه : اُداس۔

شَحَتَ ـ شَحْتاً : (۱) بھیک مانگنا۔

شَحَّات : بھکاری، فقیر۔

شَحَّ بِالشَّيْءِ و عَلَيْهِ ـ شُحّاً : بخل کرنا (۲) طمع و لالچ کرنا۔

شُحٌّ : بخل، طمع و لالچ۔

شُحُّ الْمَوَادِّ الأَسَاسِيَّة : بنیادی اشیاء کا فقدان۔

شُحَّة : خود غرضی۔

شَحِيحٌ : بخیل (۲) تھوڑا (۱)

شَحَذَ ـ شَحْذاً : چھری یا ذہن کو تیز کرنا۔

شَحْذٌ : تیزی۔

شَحَّاذ : بھکاری، فقیر۔

مِشْحَذٌ : دھار رکھنے کا آلہ یا پتھر

شَحَط ـ شَحْطاً و شَحَطاً و شُحُوطاً : دور ہونا۔

شَحَطَ الكِبْرِيْتَة : دیا سلائی رگڑنا۔

إِشْحَاط : دور کرنا، دھتکارنا۔

شَاحِط : دور دراز۔

شِحْيَطَة : دیا سلائی۔

شَحُمَ ـ شَحَامَةً : چربی دار ہونا، فربہ ہونا۔

شَحْمٌ : چربی، چکنائی ج : شُحُوم۔

شَحْمٌ رَمَادَةٌ زَيْتِيَّةٌ أو مَادَّةٌ تَزْيِيتٍ او تَزْلِيقٍ) اگریس۔

شَحْمَة : چربی کا ایک ٹکڑا۔

شَحْمَةُ الأُذُن : کان کی لو۔

شَحِمٌ : موٹا، چربی دار۔

شَحَنَ السَّفِينَةَ ـ شَحْناً : کشتی یا جہاز پر سامان لادنا۔

شَحَنَ البَضَائِعَ : بذریعہ سفن پر سامان بھیجنا۔

شَحَنَ و اَشْحَنَ : بھرنا، لوڈ کرنا (۲) دور کرنا، نکالنا۔

شَحِنَ عليه ـ شَحَناً : بغض و عداوت رکھنا۔

شَاحَنَه مُشَاحَنَةً : دشمنی کرنا، جھگڑنا۔

تَشَاحُنٌ : باہم بغض و عداوت رکھنا، الجھنا، جھگڑنا۔

شَحْنٌ : (جہاز) پر سامان وغیرہ لادنا، لوڈ کرنا، بار برداری، مال برداری (۲) وزن، لادی، لادا جانے والا سامان۔

شَحْنُ البِتْرُوْلِ لِدَوْلَةٍ : کسی ملک کو پٹرول بھیجنا۔

شَحْنُ البَضَائِع : مال برداری، سامان لادنا

شَحَنَ جَدْوَلِ الأَعْمَالِ بِالْمَوْضُوعَات لیجنڈے میں موضوعات کی بھرتی کرنا۔

شَحْنٌ سَرِيعٌ : ارجنٹ ڈسپیچ، ارجنٹ روانگی مال۔

شَحَنَ الْمَتَاعِ إِلَى بَلَدٍ : کسی ملک کو مال لاد کر بھیجنا۔

شَحْنُ النَّفْسِ بِالثِّقَةِ : اپنے اندر اعتماد پیدا کرنا۔

شِحْنَةٌ : لوڈ، سامان جہاز وغیرہ پر لدا ہوا، کھیپ، لدا ہوا مال، سامان وغیرہ کی کھیپ، مسالہ بیٹری وغیرہ کا ج: شِحَنٌ

شَحْنَةُ أَسْلِحَةٍ : ہتھیاروں کی کھیپ

شِحْنَةُ الْبَلَدِ : (الشُّرْطَة) پولیس۔

شِحْنَةٌ مُتَفَجِّرَةٌ : آتش گیر مادہ۔

شِحْنَةٌ مُسْتَعْجَلَةٌ : جلد بھیجا جانے والا سامان۔

شِحْنَةٌ نَاسِفَةٌ : آتش گیر مادہ۔

شِحْنَةٌ هَائِلَةٌ : خوفناک دھماکہ خیز مادہ۔

شَحَنَاتُ أَسْلِحَةٍ : ہتھیاروں کی بڑی مقدار۔

شَحْنَاتٌ صَادِرَةٌ : باہر بھیجا جانے والا مال۔

شَحْنَاء، مُشَاحَنَةٌ : بغض وعداوت، لڑائی جھگڑا، دشمنی۔

شَاحِنَةٌ : ٹرک ج: شَاحِنَات۔

شَاحِنَةُ الْبَرِيدِ : پوسٹل وین، ڈاکخانہ کی ڈاک لے جانے والی گاڑی۔

شَاحِنَةٌ صَغِيرَةٌ لِرَفْعِ الأَثْقَال وَنَقْلِهَا : لفٹ ٹرک۔

شَاحِنٌ، مَشْحُونٌ : سامان سے لدا ہوا، بھرا ہوا، پُر۔

مَشْحُونٌ بِالْعُنْفِ : پُر تشدد۔

مُشَاحِن : دشمن۔

## ش ــــــ خ

شَخَبَ ـُ شَخْباً : بہنا، اُبلنا۔

شَخٌّ، شُخَاخٌ : (دا) پیشاب۔

شَخُتَ ـُ شُخُوتَةً : کمزور ہونا، لاغر ہونا۔

شَخْتٌ : لاغر، کمزور۔

شَخَرَ ـِ شَخِيراً : خرّاٹے لینا (۲) گھوڑے اور گدھے کا بولنا۔

شَخِيرٌ : خرّاٹوں کی آواز۔

شَخْشَخَةٌ : ہتھیاروں کی آواز، جھنکار۔

شَخَصَ ـَ شُخُوصاً : چڑھنا، بلند ہونا، طلوع ہونا، چمکنا۔

شَخَصَ بَصَرُه و بِبَصَرِه: نگاہ اٹھنا یا اٹھانا۔

شَخَصَ بِبَصَرِه إِلَى: نگاہ اٹھا کر دیکھنا

شَخَصَ مِنَ البَلَدِ: روانہ ہونا۔

شَخَّصَ تَشْخِيصاً: متعین و ممتاز کرنا، مجسّم کرنا، مجسم کر کے دکھانا (۲) بیماری کو سمجھ کر متعین کرنا۔

تَشَخَّصَ له: دکھائی دینا (۲) مجسم بن کر سامنے آنا (۳) متعین و ممتاز ہونا۔

شَخْصٌ: آدمی، جسم، ذات، جثّہ ج: أَشْخَاص و أَشْخُص۔

شَخْصٌ ذُو آرَاءٍ عَصْرِيَّة: نئے افکار کا حامل شخص۔

شَخْصِيٌّ، شَخْصَانِيٌّ: ذاتی، انفرادی، خصوصی، پرسنل۔

شَخْصِيَّة: (۱) امتیازی حیثیت، پرسنلٹی، حیثیت (۲) ممتاز ہستی۔

الشَّخْصِيَّةُ الفَرْدِيَّة: انفرادی حیثیت

شَخْصِيَّةٌ مَعْنَوِيَّة: ذاتی شخصیت

شَخْصِيَّةٌ مَفْقُودَةُ الكِيَان: بے حیثیت ذات۔

أَشْخَاصٌ مَجْهُولُو الهُوِيَّة: نامعلوم افراد۔

## ش ـــــ د

شَدَّدَ علي: سختی کرنا۔

شَدَّدَ الحِرَاسَةَ علي: پہرہ سخت کرنا۔

شَدَّدَ الحِصَارَ على: محاصرہ سخت کرنا۔

شَدَّدَ الرِّقَابَةَ على...: سخت نگرانی کرنا۔

شَدَّدَ الشيءَ: مضبوط بنانا، پختہ کرنا۔

شَدَّدَ الأَمْرَ: لازم کرنا۔

شَدَّدَ في كذا: تشدد برتنا، سختی برتنا۔

شَدَّدَ الصَّوْتَ: آواز یا لہجہ سخت بنانا۔

شَدَّ ـُ شَدّاً: (۱) باندھنا (۲) کھینچنا (۳) سخت کرنا۔

شَدَّهُ بِسِلْسِلَةٍ: چین کسنا۔

شَدَّ الانْتِبَاهَ: توجہ مبذول کرانا۔

شَدَّ أَزْرَهُ: پشت پناہی کرنا، مدد کرنا، سپورٹ کرنا۔

شَدَّ عَضُدَه: ہاتھ مضبوط کرنا، مدد کرنا۔

شَدَّ الرِّحَالَ إلى: سفر کرنا۔

شَدَّ على: سختی کرنا، دبانا۔

اشْتِدَاد و تَشَدُّد: سخت ہونا، پختہ ہونا۔

شَدٌّ : تناؤ، کھچاؤ۔
شَدَّة : کشش، جھٹکا، بندش، بستہ۔
شَدَّةُ وَرَقِ اللَّعِب : تاش کا پیکٹ۔
شِدَّة : (۱) طاقت (۲) سختی (۳) دباؤ (۴) تنگی (۵) مصیبت، بحران، کرائسس (۶) مضبوطی۔
المُشَدَّدَة رتَشَدُّدُ جُزَيْئِي مِنَ الْمِنْقَبِ) ڈائی۔
شَدِيْد : سخت، مضبوط، متشدد ج: اَشِدَّاء
بَلَغَ اَشُدَّه : مردِ کامل ہونا۔
اَشَدُّ اضْطِرَاباً : انتہائی ابتر۔
مُشَدَّد : مضبوط، مستحکم۔
مُشَادَّةٌ كَلَامِيَّةٌ : جھڑپ، سخت کلامی۔
شَدَفَ ـِ شَدْفاً : کاٹنا۔
شَدِفَ ـَ شَدَفاً : جھوسنا (۲) بدکنا۔
شَادُوف : نہر سے پانی نکالنے کا بڑا ڈول جو موٹی بلی میں بندھا ہوتا ہے۔
شِدْق ج: اَشْدَاق : گوشۂ دہن۔
تَشَدَّقَ بِكَلَامِه : کھل کر بات کرنا
شَدَهَ ـَ شَدْهاً و اَشْدَهَ : حیران کرنا، حیرت میں ڈالنا۔
شَدْو : گانا، ترنم۔
شَدَا ـُ شَدْواً : گانا گانا، ترنم سے پڑھنا، پرندہ کا چہچہانا۔

## ش ـــــــــــ ذ

شَذَبَ ـِ شَذْباً : کاٹنا، درخت اکھاڑنا
شَذَّبَ تَشْذِيْباً : شاخیں تراشنا، مہذب بنانا۔
شَذَّ ـِ شَذّاً و شُذُوْذاً : (۱) جماعت سے الگ ہونا (۲) خلافِ قیاس ہونا، مخالفِ اصول ہونا (۳) منفرد ہونا۔
شَذَّذَه تَشْذِيْذاً : قاعدہ، قانون یا جماعت سے الگ کرنا، منفرد بنانا، شاذ بنانا، مستثنیٰ کرنا۔
شُذُوْذ : علیحدگی، انحراف، مخالفتِ اصول، جماعت سے خروج، انفرادیت، ندرت، قلت۔
شَاذٌّ : (۱) خلافِ قیاس (۲) خلافِ اصول، خلافِ معمول (۳) کم استعمال ہونے والا (۴) اجنبی (۵) مستثنیٰ، منفرد، غیر معمولی (۶) کمیاب، نادر الوجود، نادر الوقوع۔
حَالَةٌ شَاذَّة : غیر معمولی صورتِ حال۔
شَذَرَ الشيءَ ـُ شَذْراً : کسی چیز کے اجزاء میں کوئی دوسری چیز داخل کرنا۔
شَذَرَ كَلَامَه بِشِعْرٍ : اپنے کلام میں شعر

داخل کرنا۔

شَذَرَ مَذَرَ: ریزہ ریزہ، پارہ پارہ، مختلف سمتوں میں، منتشر، متفرق۔

تَفَرَّقُوا شَذَرَ مَذَرَ: مختلف سمتوں میں پھیل گئے، تتر بتر ہو گئے۔

تَشَذَّرَ: منتشر ہونا۔

شَذْرَة: سونے کا ٹکڑا ج: شَذَرَات۔

(شذو) شَذَا ـَ شَذْواً: خوشبو دہکنا، مہکنا، معطر ہونا (۲) مہکانا، معطر کرنا۔

شَذاً: مہک۔

## ش ــــــ ر

شَرّ: (دیکھئے: شرر)

شَرِبَ ـَ شُرْباً: پینا۔

شَرِبَ الدُّخَانَ: تمباکو پینا۔

شَرَّبَ تَشْرِيباً و اَشْرَبَ: پلانا (۲) تلقین کرنا، دماغ میں بٹھانا۔

شَارَبَه مُشَارَبَةً: ساتھ پینا۔

اُشْرِبَ قَلْبُه حُبَّهٗ: اس کے دل میں اس کی محبت راسخ ہو گئی۔

اِشْرَأَبَّ لِشَيْءٍ: (دیکھنے کے لئے) گردن دراز کرنا، گردن دراز کر کے دیکھنا۔

تَشَرَّبَ: چوسنا، جذب کر لینا۔

شَرْبَة: گھونٹ۔

شَرْبَة (۲): (صَبَّة) سوپ، یخنی۔

شَرْبَة (۳): مسہل دوا۔

شَرَاب: پینے کی چیز، شربت (۲) شراب ج: اَشْرِبَة۔

شَارِبٌ: مونچھ ج: شَوَارِبُ۔

مَشْرَبٌ و مَشْرَبَة: پانی پینے کی جگہ۔

مَشْرَب: ذوق، طرز، طریقہ ج: مَشَارِبُ۔

مَشْرُوبٌ ـَات و: مَشْرُوب: شربت۔

مَشْرُوبَاتٌ مُنْعِشَة: فرحت بخش مشروبات۔

شَرِثَ ـَ شَرَثاً: کھردرا ہونا، خراب ہونا، ہاتھ کی جلد کا کثرتِ کار سے کھردرا ہونا۔

شَرَجَ و شَرَّجَ: زین کسنا۔

شَرَجٌ: فیتہ، ڈور۔

شَيْرَج: تلوں کا تیل۔

شَرَحَ ـَ شَرْحاً: وضاحت کرنا، کیفیت یا تفصیل بیان کرنا۔

شَرَحَ الخَاطِرَ: دل خوش کرنا

شَرَحَ الأَهْدَافَ السَّامِيَةَ: بلند مقاصد کی تشریح کرنا۔

شَرَحَ حَقِيقَةَ الوَضْعِ: صورتِ حال کی وضاحت کرنا۔

شَرَحَ لَہ الخُطَّۃَ فی العَمَل: طریقہ کار کی وضاحت کرنا۔

شَرَحَ مَوْقِفَ بَلَد کذا: کسی ملک کی پالیسی کی وضاحت کرنا۔

شَرَحَ وِجْہَۃَ النَّظَرِ: نظریہ کی وضاحت کرنا۔

شَرَحَ و شَرَّحَ تَشْرِیْحاً: لمبے لمبے ٹکڑے کاٹنا، سلائس کاٹنا۔

شَرَّحَ الجُثَّۃَ: پوسٹ مارٹم کرنا، موت کا سبب معلوم کرنے کے لیے لاش کی چیر پھاڑ یا معاینہ کرنا۔

التَّشْرِیْحُ المِجْہَرِیّ: خوردبینی تجربہ

اِنْشِرَاح: کشادہ ہونا۔

اِنْشِرَاحُ الصَّدْرِ: خوش ہونا، مطمئن ہونا۔

شَرْحٌ: تفصیل، بیان، وضاحت۔

الشَّرْحُ المُفَصَّلُ عَنْ کذا: مکمل تفصیل۔

شَرْحِیّ: وضاحتی۔

شَرْحَۃ و شَرِیْحَۃ: سلائس، لمبا ٹکڑا

شَرْحَۃُ بِطِّیْخ: قاش، پھانک۔

شَرِیْحَۃ ج: شَرَائِح: لکڑی یا دھات وغیرہ کا ٹکڑا۔

شَرِیْحَۃُ الشُّبَّاکِ: کھڑکی کا کواڑ۔

شَرَائِحُ خُبْز مَفْرُوْشَۃ بِالزُّبْدَۃ: مکھن لگے ہوئے سلائس۔

مَشْرَحَۃ: پوسٹ مارٹم یا چیر پھاڑ کا کمرہ، پوسٹ مارٹم روم۔

عِلْمُ التَّشْرِیْح: علم تشریح، اناٹومی۔

مِشْرَحَۃ: سلائسر۔

شَرَخَ ے شَرْخاً: سر توڑنا۔

شَرْخٌ: شگاف، پھٹن، کریک (ہڈی یا دیوار کا)

شَرْخُ الشَّبَاب: نوجوانی۔

شَرَدَ ے شُرُوداً: بھاگنا، فرار ہونا، قبضہ سے نکلنا (۲) لفظ کا ذہن سے نکلنا (۳) گمراہ اور آوارہ ہونا۔

شَرَدَ الفِکْرُ: ذہن کا منتشر ہونا۔

شَرَدَ عَلَی اللہ: اطاعت سے باہر ہونا۔

شَرَّدَ و أَشْرَدَ: بھگانا، منتشر کرنا، شہر بدر کرنا، دیس سے نکال دینا۔

تَشَرَّدَ: ہلاک ہونا، منتشر ہونا، آوارہ ہونا۔

شُرُوْد: فرار، گمراہی، پریشان خیالی، حیرانی۔

شُرُوْدُ الفِکْر: انتشار ذہن۔

شَرِیْد، مُتَشَرِّد: گمراہ، آوارہ، گم کردہ منزل۔

شَارِد: فرار ہونے والا، گمراہ، آوارہ، منتشر ذہن

سے نکلا ہوا، مشکل لفظ۔

شَارِدُ الفِکْرِ: پریشان خیال، منتشر الذہن، پراگندہ خیال۔

شَارِدُ الذِّھْنِ: پریشان خاطر۔

شَوَارِدُ اللُّغَۃِ: نادر و غریب الفاظ۔

مُتَشَرِّدٌ: بے گھر، بے ٹھکانا، آوارہ، گمراہ۔

شِرْذِمَۃٌ: مختصر جماعت، ٹولی ج: شَرَاذِم و شَرَاذِیْمُ۔

شَرَّ ـُ شَرّاً و شَرَارَۃً: شریر ہونا، بدی کرنا۔

شَرَرَۃ و شَرَارَۃ: چنگاری ج: شَرَرٌ و شَرَارٌ۔

شَارَّہ مُشَارَّۃً: برا معاملہ کرنا، بدسلوکی کرنا۔

شَرٌّ: (۱) بدی، فساد، خرابی، گناہ، بداخلاقی ج: شُرُوْر۔

شَرٌّ (۲): (اسم فاعل) برا، خراب، بداخلاق ج: شِرَار و اَشْرَار۔

شَرَّار: جس سے چنگاریاں نکل رہی ہوں۔

شِرِّیْر: شرارتی، اذیت رساں، فسادی، غلط کار، گنہگار۔

شَرِسَ ـَ شَرَاسَۃً: بداخلاق ہونا۔

شَرَاسَۃ: بدخلقی۔

شَرَاسَۃُ القِتَال: لڑائی کی شدت۔

شَرَاسَۃُ المَعْرَکَۃِ: جنگ کی شدت۔

شَرْشَف: پلنگ کی چادر (مِلَاءَۃ)

شَرَطَ ـِ شَرْطاً علیه فی کذا: شرط لگانا۔

اشْتَرَطَ: کسی چیز کا پابند بنانا، ایک چیز کو دوسری پر معلق کرنا، شرط کرنا، شرط لگانا۔

شَرَطَ و شَرَّطَ: کھال کو خون وغیرہ نکالنے کے لیے چیرنا۔

شَارَطَہ مُشَارَطَۃً: شرط بدنا، ایک کا دوسرے سے شرط لگانا۔

تَشَرَّطَ فی العَمَلِ: ماہر ہونا۔

شُرْطِیٌّ: سپاہی، پولیس مین۔

شُرْطَۃٌ: پولیس۔

شُرْطَۃُ الجَیْشِ: ملٹری پولیس۔

الشُّرْطَۃُ العَسْکَرِیَّۃُ: ملٹری پولیس۔

شَرْطَۃ: (ـــ) چھوٹا خط جو دو جملوں کے درمیان ہوتا ہے۔

شَرْطٌ إِضَافِیٌّ: زائد شرط۔

شَرْطُ التَّحْکِیْمِ: فیصلہ سنانے کی شرط، عدالتی شرط۔

الشُّرُوطُ و المُوَاصَفَات : شروط وقیود۔

شُرُوطُ الاِسْتِخْدَام : ملازمت دینے کے شرائط۔

شُرُوطُ التَّعْيِيْن : شرائطِ تقرر۔

شُرُوطُ التَّوْظِيْف : ملازم رکھنے کے شرائط

شُرُوطٌ سَهْلَة : آسان شرطیں۔

شُرُوطُ عَقْدِ التَّوْكِيْل : ایجنسی کے شرائط

شُرُوطٌ قَاسِيَة : سخت شرطیں۔

شُرُوطٌ مُسْبَقَة : پیشگی شرائط۔

شَرْطِيَّة : معاہدہ، بندھی ہوئی شرط۔

شَرِيْط ج: أَشْرِطَة و شَرَائِطُ : فیتا، تسمہ، ٹیپ، ریل، سلسلہ۔

ـــ المِصْبَاح : لیمپ کی بتی۔

ـــ الآلَةِ الكَاتِبَة : ٹائپ کا فیتا۔

ـــ الجُنْدِيّ : سپاہی کا امتیازی فیتا، پٹی جو مونڈھے پر لگی ہوتی ہے۔

ـــ القِيَاس : پیمائش کا فیتا، کپڑے کا گز

ـــ السِّيْنَمَا : سینما فلم۔

ـــ النَّار : پٹاخوں کی بتی

شَرِيْطُ الأَحْدَاث : سلسلۂ واقعات۔

شَرِيْطٌ مُسْتَطِيْل : لمبی پٹی۔

شَرِيْطُ التَّسْجِيْل : ریکارڈنگ ٹیپ

المُسَجِّلَةُ الشَّرِيْطِيَّة : ٹیپ ریکارڈر

رَايَةُ الأَشْرِطَة : پھندوں دار پرچم۔

مِشْرَط : آلۂ جراحی جس سے جلد کو کاٹا جائے۔

شَرَعَ ـَ شَرْعاً و اشْتَرَعَ : قانون بنانا، ضابطہ بنانا (۲) راہ نکالنا۔

ـــ مَشْرُوعاً : منصوبہ بنانا، اسکیم بنانا۔

ـــ و أَشْرَعَ و شَرَّعَ عليه : لٹکانا۔

ـــ.ـــ سَيْفَه : تلوار سونتنا۔

ـــ.ـــ الحَبْلَ : رسّی باندھنا۔

شَرَعَ المَاشِيَةَ و بِهَا شُرُوعاً : جانور کو پانی پر لے جانا۔

شَرْعٌ و شَرِيْعَة : قانون، ضابطہ (۲) اسلامی احکام کا مجموعہ، راہِ خداوندی (۳) صاف وکشادہ راستہ۔

شَرْعِيّ : قانونی، جائز۔

اِبْنٌ شَرْعِيّ : حلال لڑکا

اِبْنٌ غَيْرُ شَرْعِيّ : حرام لڑکا

المَالِكُ الشَّرْعِيّ : جائز مالک، جائز اور قانونی حق دار۔

شَرْعِيّاً : قانونی طور پر، جائز طور پر۔

شَرْعِيَّة : قانونی شکل، جواز۔

شَرْعَة : چمڑے کا ایک ٹکڑا۔

شِرَاعُ السَّفِينَةِ : بادبان ج، شُرُع

سَفِينَةٌ شِرَاعِيَّةٌ : بادبانی کشتی

شَرِيعَةٌ ج: شَرَائِع : قانون۔

شَرِيعَةُ البِلَادِ : ملکی قانون۔

شَرِيعَةُ الغَاب : جنگل کا قانون، وحشیت، بربریت۔

الشَّرِيعَةُ الغَرَّاء (السَّمْحَة): اسلامی قانون، شریعتِ محمدی۔

نَهْرُ الشَّرِيعَة : شرقِ اردن کی نہر

شَارِعٌ ج: شُرَّاع : قانون ساز (۲) زندگی کی شاہراہ بتانے والا، لائحہ عمل اور منصوبہ بنانے والا۔

شَارِع ج: شَوَارِع : سڑک، عام راستہ، اسٹریٹ۔

الشَّارِعُ المُسَفْلَت : ڈامر روڈ۔

تَشْرِيعٌ : قانون سازی۔

التَّشْرِيعُ الجِنَائِيّ : فوجداری قانون۔

تَشْرِيعُ العُمَّال : لیبر قانون۔

تَشْرِيعُ القَوَانِين : آئین بنانا، قوانین بنانا۔

تَشْرِيعَات : قوانین، آئین۔

تَشْرِيعَاتٌ جُمْرُكِيَّة : کسٹم قوانین

تَشْرِيعَاتٌ وِقَائِيَّة : حفاظتی قوانین

سُلْطَةٌ تَشْرِيعِيَّة : اختیارِ قانون سازی۔

مَشْرُوع ج: مَشْرُوعَات ومَشَارِيع منصوبہ، اسکیم، پلان، پروجیکٹ، آئیڈیا (۲) جائز، قانونی، آئینی، دستوری۔

مَشْرُوعُ قَانُونٍ : مسودۂ قانون

مَشْرُوعٌ إِنْمَائِيّ : ترقیاتی پلان۔

مَشْرُوعٌ بَدِيل : تبادل اسکیم۔

مَشْرُوعٌ تِجَارِيّ : تجارتی پروگرام۔

مَشْرُوعٌ تَحْتَ التَّنْفِيذ : زیرِ عمل منصوبہ۔

مَشْرُوعٌ تَمْهِيدِيّ : ابتدائی منصوبہ

مَشْرُوعُ التَّوْطِين : آبادکاری منصوبہ

مَشْرُوعٌ شَامِل : جامع منصوبہ۔

مَشْرُوعُ القَانُون : مسودۂ قانون، بل۔

مَشْرُوعُ قَرَارٍ : مسودۂ قرارداد، ڈرافٹ ریزولیشن، قرارداد کا مسودہ۔

مَشْرُوعٌ مَرْحَلِيّ : مرحلہ وار منصوبہ

مَشْرُوعُ المِيزَانِيَّة : مسودہ بجٹ

مَشْرُوعُ مِيزَانِيَّةٍ عُمُومِيَّة : مسودۂ جنرل بجٹ، عوامی بجٹ کا مسودہ۔

مَشْرُوعَاتُ اسْتِثْمَارٍ: سرمایہ کاری کے منصوبے

المَشْرُوعَاتُ الإِنْمَائِيَّة: ترقیاتی منصوبے۔

مَشْرُوعَاتٌ دِفَاعِيَّة: دفاعی اسکیمیں۔

المَشْرُوعَاتُ الصِّنَاعِيَّة: صنعتی منصوبے۔

مَشْرُوعَاتٌ هَنْدَسِيَّة: انجنیرنگ پروجیکٹ۔

مَشَارِيعُ إِنْشَائِيَّة: تعمیری پروجیکٹ۔

مَشَارِيعُ التَّنْمِيَة: ترقیاتی پلان، منصوبے۔

مُشَرِّع: قانون ساز۔

مُتَشَرِّع: قانون داں، بیرسٹر (۲) دیندار۔

شَرُفَ ـُ شَرَفاً و شَرَافَةً: باعزت ہونا، بلند رُتبہ ہونا۔

شَرَفَ ـُ شَرَفاً: بلند ہونا (۲) قریب ہونا۔

شَرَّفَ تَشْرِيفاً: عزت بخشنا، حیثیت بلند کرنا۔

شَارَفَه مُشَارَفَةً: کسی پر عزت و شرف میں فخر کرنا۔

شَارَفَ عَلَى الاِنْتِهَاءِ مِنْ كَذَا: فارغ ہونے کے قریب ہونا۔

شَارَفَ المَكَانَ: کسی بلند جگہ پر چڑھنا۔

شَارَفَ و أَشْرَفَ عَلَى العَمَلِ: نگرانی کرنا، دیکھ بھال کرنا۔

ـــ ـــ عَلَى المَكَانِ: قریب ہونا، سامنے ہونا۔

تَشَرَّفَ: شرف و عزت حاصل کرنا،

تَشَرَّفَ بِالسَّلَامِ عَلَى فُلَانٍ: سلامی دے کر عزت حاصل کرنا۔

تَشَرَّفَ الضَّيْفُ بِلِقَاءِ فُلَانٍ: ملاقات کا شرف حاصل کرنا۔

شَرَفٌ: آبرو، اعزاز، فخر، بلندی نسبت

شَرَفِيٌّ: اعزازی۔

عُضْوٌ شَرَفٍ: اعزازی ممبر۔

عَلَى شَرَفٍ: اعزاز میں۔

شَرَفَةُ القَصْرِ: فصیل کا جھروکا۔

شُرْفَة: بالکنی، گیلری ج: شُرَفٌ۔

شُرْفَةٌ خَارِجِيَّة: گیلری۔

الشُّرْفَةُ الخَارِجِيَّةُ لِلجُمْهُورِ: پبلک گیلری۔

الشُّرفَةُ العُلْيَا : بالائی گیلری ۔

شُرفَةُ كِبارِ الزُّوَّار : ممتاز مہمانوں کی گیلری ۔

شُرفَةُ المَسْرح : ڈرامہ گاہ کی گیلری ۔

شَرِيف : معزز ۔

الاَشْرَاف : بلند مرتبہ لوگ ، قوم کے بڑے ، معززین ۔

إشْرَاف : نگرانی ، سپروائزری ، ڈائریکشن ۔

الإشْرَافُ الكَامِلُ عَلَى شيئٍ : مکمل کنٹرول ۔

تَشْرِيفَة : تقریب سرکاری ۔

تَشْرِيفَاتِيّ : سرکاری تقریبات کا منتظم ۔

المُشْرِف : اورسیر ، سپرنٹنڈنٹ ، سپروائزر ، نگراں ۔

مُشْرِفٌ اِجْتِمَاعِيّ : سوشل ورکر ۔

مُشْرِفٌ على : قریب ، سامنے ۔

مُشْرِفٌ على العَمَل : نگران کار ، سپروائزر ۔

مُشْرِفُ عُمَّال : فورمین ۔

شَرَقَ ـَ شُرُوقاً و أَشْرَقَ : چمکنا ۔

شَرَقَ و أَشْرَقَ : روشن کرنا ۔

أَشْرَقَ الكَوْنُ : کائنات کا روشن ہونا ۔

أَشْرَقَ وَجْهُهُ بِشْراً : اس کا چہرہ خوشی سے چمک اٹھا ۔

شَرَّقَ تَشْرِيقاً : جانب مشرق چلنا ۔

شَرْق : جانب مشرق ، مشرقی ملک ۔

الشَّرْقُ الأدْنَى : مشرق قریب

الشَّرْقُ الأقْصَى : مشرق بعید ۔

الشَّرْقُ الأَوْسط : مشرق وسطی ، مڈل ایسٹ

شَرْقَة : آہو ۔

شَرْقِيّ : ایسٹرن ، مشرقی ۔

شُرُوق : چمک ، طلوع ۔

مُشْرِق : چمکدار ، روشن ، تابناک ۔

مَشْرِقِيّ : ایسٹرن ۔

شَرِكَ ـَ شِرْكاً : شریک ہونا ، شرکت کرنا

شَارَكَه مُشَارَكَةً : حصہ دار ہونا ۔

اِشْتَرَكَ فِي جَرِيدَةٍ : اخبار کا خریدار ہونا ۔

أَشْرَكَه : شریک کرنا ، حصہ دار بنانا ۔

شَرَكٌ : جال ، پھندا ، نیٹ ۔

شِرْكَة ، شَرِكَة : (۱) شرکت ، حصہ داری (۲) کمپنی ، فرم ج : شَرِكَات ۔

شَرِكَةٌ تِجَارِيَّة : تجارتی فرم ۔

شَرِكَةُ تَعْبِئَةٍ : پیکنگ کمپنی ۔

شَرِكَةُ الزَّيْت : آئل کمپنی۔
شَرِكَةُ الطَّيَرَان : ہوائی کمپنی۔
شَرِكَةٌ مُسَاهَمَةٍ مَحْدُودَة : لیمیٹڈ کمپنی۔
شَرِكَةُ المِلَاحَة : جہازراں کمپنی۔
شَرِكَةٌ مِلَاحَةٍ بَحْرِيَّة : جہازراں کمپنی۔
شَرِكَةُ نَقْلٍ : ٹرانسپورٹ کمپنی۔
شَرِكَاتُ الاسْتِثْمَار : سرمایہ کار کمپنیاں
شَرِكَاتٌ مَدَنِيَّة : سول کمپنیاں۔
شِرَاك : تسمہ، جوتے کا فیتہ، ج: أَشْرِكَة
الشَّرِيك : پارٹنر، حصّہ دار، ساجھے دار۔
شَرِيكٌ عَامِل : ایکٹنگ شریک، ایکٹنگ پارٹنر، کام کا شریک۔
شَرِيكٌ فِى الجَرِيْمَة : شریکِ جرم۔
شَرِيكٌ لِلتَّضَامُن : برابر کا شریک (ہر چیز میں شریک)
شَرِيكٌ مُكَلَّفٌ بِالإِدَارَة : انتظام کا شریک۔
شَرِيكٌ مُوَصٍّ : مقررہ حصہ کا حصہ دار
اشْتِرَاك : (۱) شرکت، حصہ (۲) رسالہ وغیرہ کی ممبری، خریداری (۳) رسالہ کا چندہ
اشْتِرَاكٌ سَنَوِيّ : سالانہ خریداری، سالانہ چندہ۔
بِالاشْتِرَاك : مشترک طور پر۔
اشْتِرَاكِيّ : سوشلسٹ، اشتراکی۔
اشْتِرَاكِيٌّ مُتَطَرِّف : کمیونسٹ۔
اشْتِرَاكِيَّة : سوشلزم۔
اشْتِرَاكِيَّةٌ مُتَطَرِّفَة : کمیونزم۔
مُشْتَرَك : (۱) متبادل (۲) عام، مروّجہ (۳) متحدہ، باہمی۔
مُشْتَرِك : اخبار یا رسالہ کا خریدار۔
مُشَارَكَة : حصہ دار ہونا، شرکت، اشتراک۔
المُشَارِك : حصّہ دار، شریک کار۔
شَرِهَ ـَـ شَرَهاً و شَرَاهَةً إِلـى الطَّعَام : کھانے کی بے حد خواہش ہونا، بدنیت ہونا، حریص ولالچی ہونا۔
شَرَى ـِـ شِرَاءً و شِرًى : خریدنا یا بیچنا
اشْتَرَاء : خریدنا۔
اسْتِشْرَاء : پھیلنا۔
شِرَاءُ الحَاجِيَّات : شاپنگ، ضروریات کی خریداری۔
مُشْتَرَيَاتٌ نَقْدِيَّة : کیش خریداریاں
شِرْيَان ج: شَرَايِين : متحرک رگیں جن میں خون دوڑتا ہے۔

شَارٍ، مُشْتَرٍ : خریدار۔

## ش ـــــــ ز

شَزَرَ الرَّجُلَ و إِلَيْهِ ـِ شَزْراً : گوشۂ چشم سے دیکھنا، غضبناک نگاہوں سے دیکھنا۔

شَزْرٌ : غصہ، تیزی، نگاہ غضب، خشمگیں نگاہ

## ش ـــــــ س

شَسَعَ ـَ شَسْعاً و شُسُوعاً : دور ہونا۔

شَاسِعٌ : دور دراز۔

بُعْدٌ شَاسِعٌ : طویل فاصلہ۔

فَرْقٌ شَاسِعٌ : زبردست فرق۔

## ش ـــــــ ص

شَصٌّ : کانٹا ج : شُصُوصٌ۔

شَصَّ ـِ شَصّاً : دانتوں سے پکڑ لینا۔

## ش ـــــــ ط

شَطَّ ـِ شَطّاً و شُطُوطاً : دور ہونا، حد سے متجاوز ہونا (۲) حق سے ہٹنا (۳) موضوع سے ہٹنا (۴) ظلم کرنا۔

أَشَطَّ واشْتَطَّ : حد سے بڑھنا، تیز ہونا

شَطَطٌ : غیر منصفانہ بات، انحراف۔

شَطٌّ ج : شُطُوط : کنارہ۔

شَطَّةٌ : تیز مرچ (د)

شَطْءٌ، شَاطِئٌ ج : شَوَاطِئُ : کنارہ، ساحل

شَطَبَ ـُ شَطْباً : (۱) لمبائی میں پھاڑ نا، مٹانا (۲) لکھی ہوئی عبارت کو کاٹنا، قلم زد کرنا، حذف کرنا۔

شَطَبَ اسْمَهُ مِنْ كَذَا : نام کاٹنا، خارج کرنا۔

شَطَبَ الدَّعْوَى : مقدمہ خارج کرنا۔

شَطَّبَ الشَّيْءَ : ٹکڑے ٹکڑے کرنا (۲) ختم کرنا۔

شَطْبُ كَلِمَةٍ : کسی لفظ کو حذف کرنا۔

الشَّطْبُ مِنْ جَدْوَلٍ : فہرست سے نکالنا

شَطَرَ ـُ شَطْراً : آدھا کرنا، تقسیم کرنا۔

شَطَرَ الجَيْشَ : فوج کو دو حصوں میں تقسیم کرنا۔

شَطَرَ عَنْهُمْ ـُ شُطُوراً : الگ ہونا۔

شَطَّرَ تَشْطِيراً : تقسیم کرنا۔

شَطُرَ ـُ شَطَارَةً : چالباز ہونا۔

تَشَطَّرَ : چالاکی سے کام کرنا۔

شَاطَرَهُ مُشَاطَرَةً : حصہ بٹانا، حصہ دار بنانا، شریک ہونا، نصف نصف لینا۔

شَاطَرَهُ الحُزْنَ أَوِ المُصَابَ : شریک غم اور شریک مصیبت ہونا۔

شَطْرٌ : حصہ، ٹکڑا، جزء ج : شُطُورٌ۔

شَطَارَة : چالاکی، چالبازی، مکّاری، مہارت، ہوشیاری۔

شَاطِر : (۱) آدھا کرنے والا (۲) خبیث، چالاک، مکّار۔

مَشْطُور : تقسیم شدہ۔

شَطَفَ ــُـ شَطْفاً : دور نکل جانا، جانا (۲) دھونا۔

تَشْطِيف : دھلائی۔

حَوْضُ التَّشْطِيف : دیوار میں لگا ہوا ہاتھ دھونے کا ٹب۔

شَطَنَ ــُـ شَطْناً : (۱) دور کرنا (۲) باندھنا

شَطَنٌ ج : اَشْطَان : رسّی، بندھن۔

تَشَيْطُنٌ : شیطان بننا۔

شَيْطَنَة : شیطانی فعل کرنا۔

## ش ــــ ظ

شَظَفٌ : تنگ دستی، عسرت (س)

شَظِيَ ــَـ شَظًى : پھٹنا، منتشر ہونا۔

شَظِيَّة ج : شَظَايَا و شَظِيٌّ : ٹکڑا، کرچ، پارہ، چورا (۲) پنڈلی کی ہڈی۔

## ش ــــ ع

شَعَّبَ تَشْعِيباً : شاخ نکالنا، شاخ در شاخ کرنا۔

تَشَعَّبَ : شاخ در شاخ ہونا۔

تَشَعُّبُ الآرَاءِ : آراء کا مختلف ہونا (۲) اختلافِ رائے۔

شَعَبَ ــَـ شَعْباً : (۱) شاخ در شاخ کرنا (۲) منتشر و متفرق کرنا (۳) خراب کرنا (۴) یکجا کرنا۔

شَعْبٌ ج : شُعُوب : قوم، بڑا قبیلہ، جماعت، عوام، پبلک، جمہور۔

الشَّعْبُ الكَادِح : جفاکش عوام۔

شَعْبٌ مُشَرَّدٌ : ملک بدر قوم۔

الشَّعْبُ المُضْطَهَد : مظلوم عوام۔

الشَّعْبُ المُنَاضِل : سرفروش عوام

شَعْبِياً : عوامی سطح پر۔

شَعْبِيٌّ : عوامی، جمہوری۔

شِعْبٌ ج : شِعَاب : گھاٹی، جگہ، پہاڑی کا راستہ۔

شُعْبَة ج : شُعَبٌ : شاخ (۲) انتظامی شعبہ، برانچ۔

شَعْبِيَّة : عوامی مقبولیت، عوامیت۔

الشُّعُوبُ الحُرَّة : آزاد قومیں۔

الشُّعُوبُ غَيْرُ المُلْتَزِمَة : غیر پابند قومیں۔

الشُّعُوبُ غَيْرُ المُنْحَازَة : غیر جانبدار قومیں، ناوابستہ قومیں۔

الشُّعُوبُ المُحَارِبَة : برسرِ پیکار قومیں
الشُّعُوبُ المُحِبَّةُ لِلسَّلَام : امن پسند اقوام۔
الشُّعُوبُ المُنْحَازَة : جانب دار قومیں۔
شَعْبَذَة : شعبدہ دکھانا، ہاتھ کی صفائی دکھانا (۲) ہاتھ کی صفائی۔
شَعِثَ ـَ شَعَثاً : پراگندہ ہونا، غبار آلود ہونا (۲) منتشر ہونا۔
شَعَّثَ تَشْعِيثاً : منتشر کرنا، تفریق ڈالنا۔
شَعِثٌ، اَشْعَثُ : پراگندہ، گرد آلود، بدحال، بکھرا ہوا۔
شَعْوَذَة : شعبدہ بازی، ہاتھ کی صفائی، مداری کا تماشہ۔
مُشَعْوِذ : ہاتھ کی صفائی یا کرتب دکھانے والا، مداری، جادوگر۔
شَعَرَ ـُ شُعُوراً : محسوس کرنا، جاننا، ادراک کرنا۔
شَعَرَ ـُ شِعْراً : شعر کہنا۔
شَعَرَ لَهُ : شعر سنانا، کسی کے لئے شعر کہنا۔
أَشْعَرَهُ الأَمْرَ و بِهِ : بتانا، خبر دینا، محسوس کرانا، احساس دلانا، اطلاع دینا، نوٹس دینا۔
اِسْتَشْعَرَه : محسوس کرنا، سمجھنا۔
شَعْرٌ و : شَعْرَةٌ : بال۔
شَعْرٌ عَارِيَةٌ : مصنوعی بال۔
شَعْرِيٌّ : بالوں کا، بالوں جیسا۔
شِعَارٌ : علامت، نشانِ امتیاز، نشانِ خاص (۲) بیج (۳) موٹو، جھنڈا (۴) بھبیس ج : أَشْعِرَة و شِعَارَات۔
شِعَارٌ تِجَارِيّ : ٹریڈ مارک۔
شِعَارٌ مُضَادٌّ لِلحُكُومَة : حکومت مخالف پروپیگنڈہ۔
شِعَارَات : نعرے، علامات، امتیازی نشانات
شِعَارَاتٌ مُزَيَّفَة : کھوکھلے نعرے۔
شِعَارَاتٌ مُنَاوِئَة : مخالف نعرے۔
شُعُور : (۱) احساس (۲) علم (۳) اثرپذیری (۴) جذبہ۔
شُعُورٌ دَاخِلِيّ : وجدان۔
شُعُورٌ شَنِيع : بُرا جذبہ۔
شُعُورٌ نَبِيلٌ : بلند جذبہ۔
الشُّعُورُ بِالحِرْمَان : احساسِ ناکامی، احساسِ محرومیت۔
الشُّعُورُ بِالرَّاحَة : آرام پانا۔
الشُّعُورُ بِالاِسْتِعْلَاء : احساسِ برتری

الشُّعُورُ المُعَادِی : مخالف جذبہ۔
عَدِیمُ الشُّعُور : بے حس، بے علم۔
فَاقِدُ الشُّعُور : بے حس۔
شَعِیر و، شَعِیرَةٌ : جو، بارلی BARLEY
شَعِیرَةٌ ج : شَعَائِرُ : مذہبی علامت، نشانِ خاص، علامت۔
شَاعِرٌ مَطْبُوع : فطری شاعری، طبع زاد شاعر۔
الشُّعَرَاءُ المَاجِنُون : رومانی شعراء۔
إِشْعَار : نوٹس، اطلاع، نوٹ، وارننگ
إِشْعَارُ دَائِن : کریڈیٹ میمورنڈم، قرض خواہ کا نوٹس۔
إِشْعَارُ وُرُود : اطلاعِ آمد۔
مَشْعَرٌ ج : مَشَاعِرُ : حس، احساس (۲) ذوق۔
مَشَاعِرُ : جذبات، احساسات۔
مَشَاعِرُ السُّرُور : جذباتِ مسرت۔
مَشَاعِرُ الشَّعْبِ الفَيَّاضَةُ : عوام کے زبردست جذبات۔
مَشَاعِرُ مَكْتُومَة : دبے ہوئے جذبات
مَشَاعِرُ الوُدّ : جذباتِ محبت۔
المَشَاعِرُ الوَطَنِيَّة : قومی جذبات۔

شَعَّ ـ شَعّاً و شَعَاعاً : پانی کا پھیلنا، منتشر ہونا۔
شَعَّ شَعِيعاً : جلدی کرنا، تیز کرنا۔
أَشَعَّ إِشْعَاعاً : پھیلانا، بکھیرنا۔
أَشَعَّ الكَوْكَبُ : ستارہ کا چمکنا۔
أَشَعَّتِ الشَّمْسُ : آفتاب کا شعاع ریز ہونا۔
شُعٌّ، شُعَاع ج : أَشِعَّة : کرن، چمک۔
شُغِفَ بِحُبِّهِ ـ شَغَفاً : گرفتارِ محبت ہونا۔
شَغَفَهُ ـ شَغْفاً : محبت میں مبتلا کرنا۔
شَعَلَ ـ شَعْلاً و أَشْعَلَ و شَعَّلَ : آگ جلانا، بھڑکانا، سلگانا، سگریٹ سلگانا، دیا سلائی جلانا۔
أَشْعَلَ نَارَ الحَمَاسَة : جوش دلانا۔
اِشْتَعَلَ : آگ جلانا، سلگنا، بھڑکنا۔
اِشْتَعَلَ غَضَباً : غصہ سے بھڑکنا۔
اِشْتَعَلَ رَأْسُهُ شَيْباً : سر کے بال سفید ہونا۔
شُعْلَة : آگ کی لپٹ، لو ج : شُعَل۔
مِشْعَلٌ كَهْرَبَائِيٌّ (بَطَّارِيَّةٌ صَغِيرَة) ٹارچ۔
مَشَاعِلِيٌّ : مشعل بردار۔

شَعَانِيْن : نصاریٰ کی ایک عید جو اتوار کے روز منائی جاتی ہے۔

شَعْوَاء : منتشر۔

حَرْبٌ شَعْوَاءُ : عمومی جنگ، زبردست جنگ۔

## ش ــــــ غ

شَغَبَ ـ شَغْباً : فساد برپا کرنا، شرارت کرنا، (کسی کے خلاف) ہنگامہ کرنا۔

شَاغَبَ مُشَاغَبَةً : کسی کے ساتھ شرارت کرنا، غنڈہ گردی کرنا۔

شَغَبٌ : فساد، بدامنی، شرارت، ہلڑبازی، ہنگامہ، شور وشر، فتنہ گری، غنڈہ گردی

شَغَّابٌ و مُشَاغِبٌ : فسادی، غنڈہ، آفت کا پرکالا۔

مُشَاغَبَة : غنڈہ گردی، مفسدہ پردازی، ہنگامہ آرائی۔

شَغَرَ ـ شُغُوراً : (۱) جگہ خالی ہونا، خالی ہونا (۲) لوگوں کا منتشر ہونا۔

شَاغِرٌ : خالی۔

شَاغُوْر : آبشار۔

شَغَفَه ـ شَغْفاً : فریفتہ بنانا۔

شُغِفَ وَانْشَغَفَ بِه : گرفتار محبت ہونا، فریفتہ ہونا۔

شَغَفَه بِشَيْءٍ : دلچسپی، لگاؤ۔

شَغَفٌ و شَغَافُ الْقَلْبِ : دل کا غلاف

مَشْغُوْفٌ بِه : فریفتہ۔

شَغَلَ ـ شَغْلاً و شُغْلَ : کام دینا، کام میں لگانا، معروف بنانا۔

شَغَلَ الْمَنْصِبَ : عہدے پر رہنا، فائز رہنا

شَغَلَ الْوَظِيْفَةَ : آسامی پر کرنا، منصب کو پر کرنا۔

شَغَلَ و اَشْغَلَ الْمَكَانَ أَوِ الْوَقْتَ : جگہ یا وقت کو گھیرنا۔

شَغَلَ و شَاغَلَ : بے توجہ بنا دینا۔

شَغَّلَ تَشْغِيْلاً : کام لینا، مشین چالو کرنا، اسٹارٹ کرنا۔

شَغَّلَ الْمُحَرِّكَ : موٹر چلانا۔

شَغَّلَ الْمَالَ : کسی کام میں سرمایہ لگانا۔

اِشْتَغَلَ و تَشَاغَلَ بِه : مشغول ہونا۔

اِشْتَغَلَ قَلْبُه : پریشان ہونا۔

اِشْتَغَلَ بِعَمَلٍ : کام میں لگنا، مصروف ہونا۔

اِشْتَغَلَتِ الْآلَةُ : مشین کا چالو ہونا

اِشْتَغَلَ أَوْقَاتاً إِضَافِيَّةً : اوور ٹائم کرنا

شُغْلٌ ج: أَشْغَال: مشغلہ، کام، ورک، مصروفیت، حالت، پیشہ۔

شُغْلُ الإِبْرَة: ایمبرائڈری، پھول نکالنے کا کام، کشیدہ کاری۔

شُغْلُ البَال: دل کو مشغول کرنا۔

الشُّغْلُ الشَّاغِل: اہم مشغلہ۔

شُغْلٌ شَاقٌّ: محنت کا کام۔

شُغْلُ يَدٍ: دست کاری، ہاتھ کا بنا ہوا۔

شُغْلَة: کام، مشغلہ۔

الشَّغِيل: ورکر۔

شَغَّال: مزدور، کارکن، قلی، کاریگر، بزی، مشغول، بے حد مصروف۔

مَشْغُول: انگیج، بزی، مصروف۔

مَشْغَل: ورک شاپ (۲) محتاج خانہ

## ش ــــــــ ف

الشِّفْرَة: خفیہ تحریر، خفیہ تحریر لکھنے کا قاعدہ (۲) بلیڈ ج: شِفَار۔

شَفْرَةُ الحِلَاقَة: بلیڈ ج: شَفْرٌ و شِفَار۔

شَفَعَ ـَ شَفْعاً و شَفَاعَةً و تَشَفَّعَ له أو فيه إلى فُلَانٍ: سفارش کرنا۔

شَفَعَ الشيءَ بالشيءِ: ایک چیز کو دوسری سے ملانا۔

شَفْعٌ: جوڑ، دو کا مجموعہ۔

شَفْعِيٌّ: (خلاف وِتْرِيّ) جفت عدد۔

شَفَاعَة: سفارش۔

شَفَاعِيٌّ: سفارشی، سفارشانہ۔

شَفِيعٌ: وکیل، سفارشی ج: شُفَعَاءُ۔

شَفَّفَ تَشْفِيفاً و شَفَّ ـُ شَفّاً: پتلا کرنا (۲) نڈھال بنا دینا، کمزور بنانا۔

شَفَّ ـِ شُفُوفاً: پتلا اور باریک ہونا کہ دوسری طرف کی چیز نظر آئے، صاف اور شفاف ہونا۔

اشْتَفَّ الإِنَاءَ: برتن کا پورا پانی پینا۔

اسْتَشَفَّ الشيءَ: کسی چیز کا عیب جاننے کے لئے دیکھنا۔

شَفَّاف: باریک، پتلا، صاف شفاف۔

وَرَقٌ شَفَّاف: باریک کاغذ، ٹریسنگ پیپر۔

شَفِقَ ـَ شَفَقاً و أَشْفَقَ عليه: مہربانی کرنا، شفقت کرنا، ہمدردی کرنا، خیرخواہی کرنا، کسی کی طرف سے فکرمند ہونا۔

شَفِقَ مِنَ الأَمْرِ: ڈرنا

شَفَنَ إليه ـِ شُفُوناً: کن انکھیوں سے دیکھنا

شَفَہَ ـَ شَفْہاً : ہونٹ پہ مارنا ۔

شَفَۃ ج: شِفَاہٌ : ہونٹ ۔

شَفَۃٌ و شَفَا : کنارہ ۔

شَفَہِیٌّ و شَفَوِیٌّ : زبانی ۔

اِمْتِحَانٌ شَفَوِیٌّ : تقریری امتحان

شَفَہِیّاً ، شَفَوِیّاً : زبانی طور پر ۔

شَافَہَہٗ مُشَافَہَۃً : منہ در منہ بات کرنا ، بالمشافہ گفتگو کرنا ۔

شَفَا : کنارہ ج: اَشْفَاء ۔

شَفَاہٗ من المَرَضِ ـِ شِفَاءً : تندرستی عطا کرنا ، اچھا کرنا ۔

شَفَی الجُرْحَ : زخم بھرنا ۔

اَشْفٰی عَلٰی کذا : سامنے آنا ، قریب ہونا ، متوجہ ہونا ۔

اِشْتَفٰی : مراد پانا ۔

تَشَفّٰی وَ اِسْتَشْفٰی بہ : شفا پانا

تَشَفّٰی من : انتقام لینا ۔

شِفَاءُ الجُرْحِ : اندمالِ زخم ، زخم بھرنا ۔

شِفَاءٌ مِنَ المَرَضِ : آرام ہونا ، اچھا ہونا ، افاقہ ہونا ۔

شَافٍ : اطمینان بخش (۲) شفا دینے والا ۔

مُسْتَشْفٰی : ہسپتال ، ہاسپٹل ج: مُسْتَشْفَیَات ۔

مُسْتَشْفٰی اَمْرَاضٍ عَقْلِیَّۃٍ : دماغی امراض کا ہسپتال ۔

مُسْتَشْفَی المَجَاذِیْبِ : پاگل خانہ ، دیوانوں کا ہسپتال ۔

## ش ـــــ ق

شَقِرَ ـَ شَقَراً : سرخ و زرد مائل ہونا ، بھورے رنگ کا ہونا ۔

شَقْشَقَۃ : اونٹ کا بولنا ۔

شَقْشَقَۃُ لِسَانٍ : فصاحتِ زبان ۔

شِقْشِقَۃُ جَمَلٍ : اونٹ کے منہ سے نکلے ہوئے جھاگ ج: شَقَاشِق ۔

ھَدَرَتْ شِقْشِقَتُہٗ ـِ ھَدْراً : فصیح اللسان کی آواز گونجنا ۔

شَقَفٌ ، شَقَافَۃ : ٹھیکرا ، پکی مٹی کا ٹکڑا ۔

شَقَّقَ و شَقَّ ـُ شَقّاً : پھاڑنا ، چیرنا ، چاک کرنا ۔

شَقَّ بالمِنْشَارِ : آرہ چلانا ۔

شَقَّ تُرْعَۃً : نہر کھودنا ۔

شَقَّ الطَّرِیْقَ اِلٰی : راستہ بنانا ، سڑک نکالنا ۔

شَقَّ الاَرْضَ : ہل چلانا ۔

شَقَّ الاَمْرُ : دشوار ہونا ۔

شَقَّ عَلَیْہِ الاَمْرُ : کسی کام کو دشوار سمجھنا

شَقَّ الزَّرْعُ : کھیتی اُگ آنا ۔

شَقَّتِ السِّنُّ : دانت نکل آنا ۔

شَقَّ عَصَا الطَّاعَةِ : نافرمانی کرنا ۔

ـــ عَصَا الْقَوْمِ : پھوٹ ڈالنا ۔

ـــ عَصَا الشِّقَاقِ : اختلاف ختم کرانا ۔

ـــ النَّهَارُ و انْشَقَّ : دن نکل آنا ۔

شَاقَّهُ مُشَاقَّةً : مخالفت ودشمنی کرنا ۔

اِنْشِقَاقٌ : پھٹنا، کریک ہونا ۔

اِنْشِقَاقٌ عَنْ : نکلنا، نمودار ہونا ۔

الانْشِقَاقُ الدَّاخِلِيُّ : اندرونی خلفشار، پھوٹ ۔

اشْتِقَاقٌ : ایک چیز کو دوسری میں سے نکالنا ۔

تَشَقُّقٌ : تیڑ آجانا، پھٹ جانا ۔

شَقٌّ ج : شُقُوقٌ : پھٹن، رخنہ، شگاف

شَقُّ الْقَلَمِ : قلم کا شگاف ۔

شِقُّ الشَّيْءِ : آدھا حصّہ ۔

شِقٌّ (۲) : جسمانی محنت، مشقت (۳) جنس ۔

شِقُّ الرَّجُلِ : شبیہ، ہم شکل ۔

شِقَّةٌ ، مَشَقَّةٌ : دشواری، دقّت ۔

شُقَّةٌ : (۱) دشوار سفر (۲) منزل، فلیٹ (۳) گوشۂ زمین، قطعۂ زمین ج: شُقَقٌ ۔

شُقَّةٌ (۲) : مسافت، دشوار راستہ، سفر دراز ۔

شُقَّةٌ جِيَادٌ : غیر جانبدار علاقہ (دو ملکوں کے درمیان)

شُقَّةٌ سَكَنِيَّةٌ : رہائشی فلیٹ ۔

شُقَّةٌ مَفْرُوشَةٌ : فرنیچر لگا ہوا فلیٹ ۔

شَقَّةٌ : مکان کا ایک حصہ، فلیٹ ۔

شِقَاقٌ : اختلاف، جھگڑا (ضد اتحاد)

أَلْقَى الشِّقَاقَ بَيْنَهُمْ : لڑائی کرانا ۔

شَقِيقٌ ج : أَشِقَّاءُ : سگا بھائی ۔

شَقِيقُ الشَّيْءِ : آدھا حصّہ ۔

شَقِيقَةٌ ج : شَقِيقَاتٌ : حقیقی بہن ۔

شَقِيقَةٌ (۲) : آدھے سر کا درد ۔

شَقِيقَةٌ : پڑوسی (حکومت)

شَاقٌّ : دشوار، مشکل، تکلیف دہ، سخت، کٹھن ۔

مُشْتَقَّاتُ الْبِتْرُولِ : پٹرول کی مختلف مصنوعات ۔

مُشْتَقَّاتٌ نِفْطِيَّةٌ : پٹرول سے بنی ہوئی چیزیں ۔

شَقِيَ ـَ شَقَاءً و شَقَاوَةً : (ضد سَعِدَ) بدبخت ہونا، نامراد ہونا، بدحال ہونا ۔

شَقِيٌّ ج : أَشْقِيَاءُ : بدبخت، بدحال، نامراد، مجرم ۔

شَقَاءٌ و شَقَاوَةٌ : بدبختی، نامرادی، زبوں حالی، جُرْم ۔

## ش ـــــ ل ک

شَکَّ ـُ شَکّاً : شک کرنا، چوکا مارنا، نیزہ مارنا۔

شَکَّکَ تَشْکِیْکاً : شک میں ڈالنا۔

شَکَّکَ فِی الْقُوَّاتِ : فوجوں میں بے اعتمادی پیدا کرنا۔

شَاکٌّ : شک میں مبتلا۔

شَاکُّ السِّلَاحِ : ہتھیاروں سے لیس، ہتھیار بند، آمادۂ جنگ۔

مُتَشَکِّکٌ : شکی مزاج۔

شَکَرَہٗ و لہ علی کذا ـُ شُکْراً : شکر ادا کرنا، احسان کا اعتراف کرنا۔

تَشَکَّرَ لہ : شکر گذار ہونا۔

شُکْراً لَکَ : آپ کا شکریہ۔

یَوْمُ الشُّکْرِ : ایک امریکن تہوار۔

شِکَارَۃ : (۱) توس وغیرہ سینکنے کی جالی (۲) بیگ، تھیلا۔

شَکِسَ ـُ شَکَاسَۃً : بخیل ہونا۔

شَاکَسَہ مُشَاکَسَۃً : مخالفت کرنا، لڑنا، دشمنی کرنا۔

تَشَاکَسَ : باہم لڑنا۔

شَکِسٌ : بد اخلاق، بخیل

شَکَاسَۃ : بد خلقی، تیز مزاجی۔

شَکَلَ الْاَمْرُ ـُ شُکُوْلاً و شَکَّلَ وَاَشْکَلَ : پیچیدہ ہونا، مشکل وغیر واضح ہونا۔

شَکَّلَ و اَشْکَلَ : (۱) مقید کرنا (۲) کتاب پر اعراب لگانا (۳) مشکل بنا دینا۔

شَکَّلَ تَشْکِیْلاً : (۱) مصور کرنا (۲) صورت بنانا، شکل دینا، نوعیت دینا (۳) ترتیب قائم کرنا، مرتب کرنا (۴) بنانا، پیدا کرنا۔

شَکَّلَ حُکُوْمَۃً جَدِیْدَۃً : نئی حکومت بنانا۔

شَکَّلَ اللَّجْنَۃَ : کمیٹی بنانا، تشکیل دینا۔

شَکَّلَ لُحْمَۃً : تانا تیار کرنا۔

شَکَّلَ الْوِزَارَۃَ : وزارت بنانا، ترتیب دینا۔

شَکَّلَ الشیءُ خَطَراً : خطرہ بننا، خطرہ پیدا کرنا۔

شَاکَلَہ مُشَاکَلَۃً : ہم شکل ہونا۔

شَکْلٌ : تصویر، شکل (۲) نقشہ (۳) ہیئت، اشکال (۴) کیفیت (۵) فیشن (۶) اعراب۔

شَکْلٌ و شَاکِلَۃٌ : نوعیت، طرز، صورت۔

شَکْلاً : ظاہر میں، بظاہر، صورت میں۔

بِشَکْلٍ اَفْضَلَ : زیادہ بہتر طور پر۔

بِشَکْلٍ مُبَاشِرٍ : براہ راست۔

بِشَکْلٍ مُقْنِعٍ : اطمینان بخش طور پر

عَلٰی شَکْلِ دَفْعَاتٍ : قسطوں کی صورت میں۔

شَاكِلَة (۲): کوکھ، پہلو ج: شَوَاكِل -
عَلٰى شَاكِلَتِه: اسی جیسا، اسی کے طرز پر۔
شَكُل: (دلال) ناز نخرا۔
شَكْلِيَّات: دکھاوے کی چیزیں
شِكَال: قید، بیڑی جو جانور کے پاؤں میں ڈالی جائے۔
شَكُولَاتَه: چاکلیٹ۔
تَشْكِيل: ترتیب، انتظام۔
تَشْكِيلٌ بَحْرِيٌّ: بحری دستہ۔
تَشْكِيلُ تَهْدِيدٍ لِلسِّلْم: امن کے لئے چیلنج کرنا۔
تَشْكِيلُ عَقَبَةٍ: رکاوٹ کھڑی کرنا۔
تَشْكِيلُ وَحْدَةٍ وَطَنِيَّة: قومی اتحاد قائم کرنا۔
تَشْكِيلُ الْخَطَر: خطرہ پیدا کرنا۔
تَشْكِيلُ خَلِيَّةٍ: جتھا بنانا۔
تَشْكِيلُ عُدْوَانٍ: دشمنی پیدا کرنا
تَشْكِيلُ كَتَائِبَ فِدَائِيَّة: جانباز فوج تیار کرنا۔
تَشْكِيلُ لَجْنَةٍ لِتَحَرِّي الْحَقَائِق: حقائق جاننے کے لئے کمیٹی بنانا۔
تَشْكِيلُ اللَّجْنَةِ لِلتَّحْقِيق: تحقیقاتی کمیٹی بنانا۔
تَشْكِيلُ مَحْكَمَةٍ: عدالت قائم کرنا۔
تَشْكِيلُ الْمَصِير: قسمت کا فیصلہ کرنا۔
تَشْكِيلٌ مِنَ الطَّائِرَات: ہوائی جہازوں کی ٹکڑی۔
تَشْكِيلُ الْوِزَارَة: وزارت بنانا، وزارت سازی۔
تَشْكِيلُ وِزَارَةٍ اِنْتِقَالِيَّة: عبوری وزارت بنانا۔
تَشْكِيلُ وِزَارَةٍ اِئْتِلَافِيَّةٍ مِنْ جَمِيعِ الْأَحْزَاب: وفاقی وزارت بنانا
تَشْكِيلُ الْوَفْد: وفد کی تشکیل۔
تَشْكِيلَات: انتظامات، تیاریاں۔
تَشْكِيلَاتٌ مُقَاتِلَة: لڑاکا دستے
تَشْكِيلَةٌ: مجموعہ، ٹکڑی، ماڈل، ڈیزائن، دستہ۔
تَشْكِيلَةٌ عَسْكَرِيَّة: فوجی دستہ۔
مُشْكِلَة: پیچیدہ مسئلہ، الجھن، دشواری، پیچیدگی، مسئلہ، پرابلم ج: مُشْكِلَات و

مَشَاكِلُ ۔

المُشْكِلَةُ الاقْتِصَادِيَّةُ: اقتصادی مسئلہ۔

المُشْكِلَةُ الرَّاهِنَةُ: موجودہ پریشانی

مُشْكِلَةٌ عَسِيرَةُ الحَلِّ: ناقابل حل مسئلہ۔

مُشْكِلَةٌ مُعِيصَةٌ تَسْتَعْصِي عَلَى الحَلِّ: پیچیدہ مسئلہ، گتھی، عقدۂ لاینحل۔

مُشْكِلَةُ المَسَاكِن: ہاؤسنگ پرابلم

مُشْكِلَةٌ نَفْسِيَّةٌ: ذہنی الجھن۔

مُشْكِلَاتُ السَّاعَةِ: وقت کے مسائل

مَشَاكِلُ العُمَّالِ: مزدوروں کے مسائل۔

المَشَاكِلُ المُتَشَعِّبَةُ: طرح طرح کی مشکلات۔

المَشَاكِلُ المُلِحَّةُ: زبردست مسائل، حل طلب مسائل۔

مُشَكَّلٌ: باترتیب، بااعراب۔

مَشْكُولٌ: بااعراب۔

مُشَاكَلَةٌ: مشابہت، یکسانیت۔

شَكَمَ ـُ شَكْماً: (۱) رشوت دینا (۲) منھ بند کرنا، منھ کو لگام دینا۔

شَكِيمَةٌ: خودداری، بڑائی۔

شَكِيمَةُ اللِّجَامِ: لگام کا لوہا۔

شَدِيدُ الشَّكِيمَةِ: انتہائی خوددار۔

شَكْوَة و شَكْوَى (ج: شَكَاوَى) و شِكَايَةٌ و شَكِيَّةٌ: شکایت، کمپلینٹ۔

شَكْوَة (۲): مشکیزہ، پانی کا ڈول ج: شُكًى۔

شَكَاهُ إِلَى فُلَانٍ بِكَذَا ـُ شِكَايَةً: شکایت کرنا۔

شَكَاهُ إِلَى السُّلْطَةِ: حکام کو رپورٹ کرنا۔

اشْتَكَى و تَشَكَّى إِلَيْهِ مِن كَذَا: شکایت کرنا۔

اشْتَكَى عَلَى فُلَانٍ: کسی کے خلاف شکایت کرنا۔

شَاكٍ: شکایت کرنے والا۔

شَاكِي السِّلَاحِ: ہتھیار بند۔

شَكَاةٌ: بیماری۔

مِشْكَاةٌ: دیواری انگیٹھی (۲) چراغ دان۔

مَشْكُوٌّ منه: جس کی شکایت ہو۔

شَكُولَاتَه: چاکلیٹ۔

## ش ـــ ل

شَلَّحَ تَشْلِيحاً: برہنہ کرنا، کپڑے اتارنا (۲) لوٹنا۔

مَشْلَح: لباس کا کمرہ، ڈریسنگ روم۔

شَلْشَلَةٌ : پانی ٹپکنا، ٹپکانا۔

شَلَقَ ـُ شَلْقاً : پھاڑنا، چیرنا، لمبائی میں پھاڑنا، چاک کرنا (ہ) کوڑا مارنا۔

شَلَلٌ : فالج، بے حرکتی، تعطل، خرابی۔

شَلَلٌ مُفَاجِئٌ : ناگہانی خرابی۔

شَلَّلَ و شَلَّ ـُ شَلًّا : بڑے بڑے ٹانکے لگانا، کشادہ سلائی کرنا۔

شَلَّ العُضْوُ ـَ شَلَلاً : مفلوج ہونا، بے کار و بے حرکت ہونا۔

شَلَّ ـُ شَلًّا : بے حرکت بنا دینا، معطل کرنا، منجمد کرنا۔

شَلَّ الإِرَادَةَ : قوت ارادہ ختم کرنا۔

شَلَّ الحَرَكَةَ : چہل پہل ختم کرنا، نقل و حرکت مفلوج کرنا۔

شَلَّ فَاعِلِيَّةَ أَحَدٍ : قوتِ عمل ختم کرنا۔

شَلَّ فَاعِلِيَّةَ الشَّيْءِ : غیر مؤثر بنانا۔

شَلَّ القُوَّةَ : طاقت ختم کرنا۔

شَلَّ نَشَاطَ الحَيَاةِ : زندگی کی نقل و حرکت معطل کرنا۔

شَلَّةٌ : قسمہ۔

شَلَّالٌ ج، شَلَّالات : آبشار۔

شِلَالَةٌ : کچی عارضی سلائی کشادہ سلائی۔

أَشَلُّ ، مَشْلُولٌ : فالج زدہ، بیکار، معطل، بے حس۔

شِلِن : (مع) شلنگ (ایک انگریزی سکہ ۱/۲۰ اسٹرلنگ پونڈ) ج: شِلِنَات۔

شِلْوٌ ج: أَشْلَاء : عضو، حصۂ جسم۔

شَلَا ـُ شَلْواً : بلند کرنا۔

## ش ـــــــ م

شَمِتَ ـَ شَمَاتاً و شَمَاتَةً : کسی کی مصیبت پر خوش ہونا۔

شَمَاتَة : دشمن کی خوشی۔

شَمَخَ ـَ شُمُوخاً : بلند ہونا۔

شَمَخَ بِأَنْفِهِ : ناک چڑھانا، بڑائی میں آنا۔

شَمَخَ الشَّيْءُ إِلَى عَنَانِ السَّمَاءِ : آسمان سے باتیں کرنا۔

تَشَامَخَ : تکبر کرنا۔

شُمُوخ : بلندی۔

شَامِخ : بلند، ج: شُمَّخ م: شَامِخَة ج: شَوَامِخ۔

شَامِخ و مُتَشَامِخ : مغرور، متکبر۔

شَمَّاخ : مغرور، ناک چڑھا۔

شَمَرَ ـُ شَمْراً : تیزی سے گذرنا، اکڑ کر چلنا، پیچھے ہٹانا، سکڑ جانا، سکیڑنا۔

شَمَّرَ و شَمَّرَ كُمَّهُ : آستین چڑھانا۔

شَمَّرَ عَنْ سَاقِهِ : پائچے چڑھانا۔

شَمَّرَ عَنْ سَاعِدِهِ : تیار ہونا، آستین چڑھانا۔

شِمَّرٌ و شِمَّرِيٌّ : آزمودہ کار، چالاک۔

شَمَزَتْ نَفْسُهُ مِنْهُ ـُ شَمْزاً و اشْمَأَزَّتْ : نفرت کرنا، متنفر ہونا، ناگواری کا اظہار کرنا۔

اِشْمِئْزَاز : نفرت، ناگواری۔

بِاشْمِئْزَازٍ : ناگواری سے۔

تَشَمَّزَ وَجْهُهُ : چہرہ پر شکن پڑ جانا۔

شَمَسَ ـُ شُمُوساً و شِمَاساً : ہٹ کرنا، انکار کرنا۔

شَمِسَ ـَ الْيَوْمُ شَمَساً : دن کا روشن ہونا، آفتاب نکلا ہوا ہونا۔

شَمَّسَ تَشْمِيساً : دھوپ دینا، دھوپ میں رکھنا۔

تَشَمَّسَ : دھوپ لینا، دھوپ میں کھڑا ہونا، دھوپ میں ہونا۔

شَمْسٌ : آفتاب ج: شُمُوس۔

شَمْسٌ و شَمِسٌ : دھوپ نکلا ہوا دن۔

شَمْسِيٌّ : آفتابی۔

التَّصْوِيرُ الشَّمْسِيّ : فوٹوگرافی

صُورَةٌ شَمْسِيَّةٌ : عکسی فوٹو۔

سَاعَةٌ شَمْسِيَّةٌ : دھوپ گھڑی۔

شَمَّاس : خادم کنیسہ ج: شَمَامِسَة

شَامِس، شَمُوس : ضدی، ہٹی، ایک جگہ جم کر کھڑا ہونے والا۔

مَشْمَسَة : وہ جگہ جہاں دھوپ آئے یا دھوپ حاصل کی جائے۔

شَمِطَ شَعْرُهُ ـَ شَمَطاً : سر کے بالوں کا سیاہ و سفیدی مائل ہونا۔

شَمَطَ ـِ شَمْطاً : خلط ملط کرنا، ملانا۔

شَمَّعَ تَشْمِيعاً : موم چڑھانا، کپڑے پر پالش کرنا۔

شَمْعٌ ج: شُمُوع : موم

شَمْعٌ أَحْمَرُ : لاکھ جس سے مہر لگائی جائے۔

شَمْعَة : موم بتی۔

شَمَّاع : شمع فروش، شمع ساز۔

شَمَّاعَةُ الْمَلَابِس : کپڑے لٹکانے کا ہک یا اسٹینڈ۔

مُشَمَّع : موم دار، موم کی پالش کیا ہوا۔

مُشَمَّعُ الْفَرْش، قُمَاشٌ مُشَمَّع : آئل کا تھ، پالش کیا ہوا چکنا کپڑا۔

مُشَمَّعٌ طِبِّيٌّ : کورٹ پلاسٹر۔

اِشْمِعْلَال : جوش پرانا، جنگ کا تیز ہونا

شَمِلَ ـَ شَمْلاً و شُمُولاً : عام ہونا، حاوی ہونا۔
شَمِلَ و اشْتَمَلَ علیٰ : مشتمل وحاوی ہونا۔
شَمْلٌ : اتحاد (۲) مجتمع چیز (۳) متفرق چیز، شیرازہ۔
جَمْعُ الشَّمْلِ : شیرازہ بندی، متحد کرنا۔
تَشَتُّتُ الشَّمْلِ : شیرازہ بکھرنا۔
تَشْتِيتُ الشَّمْلِ : شیرازہ بکھیرنا۔
شَمْلَةٌ ج: شَمَلَات : چادر، عبا۔
شُمُول : عموم، جامعیت۔
شُمُولِيٌّ : ہمہ گیر۔
شَامِل : عام، جنرل، جامع، کامل، مکمل، ہمہ گیر، ہمہ جہتی، وسیع تر، وسیع پیمانہ پر
مَشْمُولٌ بِرِعَايَةٍ : زیر سرپرستی۔
مُشْتَمَلَات : مندرجات۔
شِمِلَّة : تیز رفتار اونٹنی۔
شَمَّلَ الرَّجُلُ تَشْمِيلاً : جلدی کرنا۔
شَمْلَلَة : جلدی کرنا۔
شَمَّمَهُ تَشْمِيماً و اَشَمَّهُ : سونگھانا۔
شَمَّ ـَ شَمّاً و اشْتَمَّ : سونگھنا۔
شَمَّ ـَ شَمَماً : تکبر کرنا۔
تَشَمَّمَ الاَخْبَارَ : خبریں فراہم کرنا۔
شَمٌّ و شَامَّةٌ : سونگھنے کی قوت۔
شَمِّيٌّ : سونگھنے کا۔
شَمَمٌ : غرور، تکبر، ابھار۔
شَمَّام : خربوزہ۔
شَمَّامَةُ مِصْبَاحِ البِتْرُوْل : لیمپ کا برنر، الٰہ دین کا کلا۔
شَمَّامَةُ مِصْبَاحِ الغَازِ : گیس مینٹل، گیس کی جالی۔
اَشَمُّ ج: شُمٌّ : نک چڑھا، خوددار۔
مَشْمُوم ج: مَشْمُومَات : خوشبو، مشک، سونگھنے کی چیزیں۔

## ش ــــــــ ن

شَنَبٌ : دانتوں کی خوبصورتی، صفائی۔
شَنِجَ ـَ شَنَجاً و تَشَنَّجَ : اعضائے جسم کا سکڑ جانا، اینٹھنا۔
شَنَطَ ـُ شَنْطاً : باندھنا، گرہ دینا۔
شَنْطَة : بیگ، تھیلا، بستر بند ج شُنَط
شَنْطَةٌ جِلْدِيَّةٌ : اٹیچی۔
شَنْطَةُ سَفَرٍ : سوٹ کیس۔
شَنْطَةٌ لِلْاَوْرَاقِ : بریف کیس۔
شَنْطَةُ يَدٍ : ہینڈ بیگ۔
شَنِيطَة (اُنْشُوطَة) : گرہ۔

شَنُعَ ـُ شَنَاعَةً : (۱) انسان یا فعل کا بُرا ہونا (۲) بدصورت ہونا۔

شَنَّعَ علیہ تَشْنِیعاً : مذمت کرنا، بدگوئی کرنا۔

شَنِیع : بُرا، بدشکل، وحشتناک، بھیانک۔

شُنْعَة : بُرائی، بدشکلی۔

شَنَّفَ إِلَیْهِ تَشْنِیفاً : گوشۂ چشم سے دیکھنا، اعتراض و استعجاب کی نظر سے دیکھنا۔

شَنَّفَ الجَارِیَةَ : بالیاں پہنانا۔

شَنْفٌ ج: أَشْنَاف و شُنُوف : بالی، کان کا زیور۔

شَنَقَ ـِ شَنْقاً : پھانسی دینا، پھانسی پر چڑھانا۔

شَنَق : رسّی، پھندا جو گلے میں ڈالا جائے۔

مِشْنَقَة : سولی یا پھانسی کی ٹکٹکی۔

مَشْنَق، مَشْنَقَة : پھانسی کی جگہ، تختۂ دار۔

الشَّنِیل : شنیل، ایک قسم کا ریشمی کپڑا۔

شَنَّ و أَشَنَّ الغَارَةَ علی : یورش کرنا، ہلہ بولنا، ہر طرف سے حملہ کرنا۔

شَنَّ الحَرْبَ : لڑائی شروع کرنا، جنگ چھیڑنا۔

شَنَّ حَمْلَةً شَامِلَةً : زبردست مہم چلانا، ہمہ گیر مہم چلانا۔

شَنَّ حَمْلَةً شَنْیءٍ : مہم چلانا۔

شَنَّ غَارَاتٍ فِدَائِیَّةً علی أحدٍ : گوریلا حملے کرنا۔

شَنَّ الهُجُومَ علی : حملہ کرنا، یورش کرنا۔

شَنَّ هُجُومٍ کَبِیرٍ : بڑا حملہ کرنا۔

## ش ــــــ ہ

شَهَبٌ، شُهْبَة : سفیدی آمیز سیاہی۔

شِهَابٌ ج: شُهُبٌ : ستارہ (۲) شہاب، نیزک (۳) آتشیں تیر۔

شَهِدَ المَجْلِسَ ـَ شُهُوداً : حاضر ہونا، شریک ہونا۔

شَهِدَتِ المَدِینَةُ کذا : فلاں بات شہر میں ہوئی یا پیش آئی۔

شَهِدَتِ المَمْلَکَةُ التَّطَوُّرَاتِ : مملکت میں ترقیاں ہوئیں۔

شَهِدَتِ المَدِینَةُ مُؤْتَمَراً : شہر میں کانفرنس ہوئی۔

شَهِدَ العَالَمُ حَمْلَةً سِیَاسِیَّةً : پوری دنیا میں سیاسی مہم چلی۔

شَهِدَ المَکَانُ کذا : کسی جگہ پر کوئی چیز وقوع پذیر ہونا۔

شَهِدَتِ الأَرْضُ حَادِثَةً : زمین پر حادثہ

